## اشعار در انتظار

عمری گذشت تا کے در انتظار بودن
طاقت نماند مارا بی روی یار بودن

اگرچه وعدهٔ خوبان وفا نمی دارد
خوش آن حیات که در انتظار میگذرد

براهِ وعده ای گلِ خوبان نشسته ام
تنها بیا تو نیز که تنها نشسته ام

نشسته بر سر راه است گریه و آهم
بیا که گوش بر آواز و چشم بر راهم

انتظار طلب و وعدهٔ تکلیف چرا
خانهٔ تست دل ای خانه بر انداز بیا

شبم بگریه و روزم در انتظار گذشت
خوشم که روز و شبِ من بفکر یار گذشت

زاهد مگو عذاب قیامت است
هجران ندیدهٔ که بدانے عذاب چیست

مے افگنی تو بر تن من آتش فراق
وز دور مے نشینے و نظاره میکنے

شب هجرانِ تو از روز قیامت کم نیست
خالبا روز قیامت شب هجران باشد

زمان زمان دلم از آهِ آتشین سوزد
کسے که از تو شود دور اینچنین سوزد

مرگ را تلخ بما حسرتِ دیدار تو کرد
ورنه جان دادن ما اینهمه دشوار نبود

شبے لیلے بقوم خویش گفت از درد محرومی
که رسوا کرد ناحق در عرب عشق فلان مارا

گویند روز حشر بپایان نمے رسد
صد روز آن بیک شب هجران نمی رسد

دور از حریم وصل تو شرمنده مانده ام
شرمنده ام که بے تو چرا زنده مانده ام

بیدرد من به محنت هجران بکش مرا
کز خیل اهل درد همین بنده مانده ام

ز در و یت تا بکے نومید برگردد نگاهِ من
دهم خود را تسلی تا بکے چشم براه من

بدام انتظار او من آن صید گرفتارم
که جانم میرود تا بر سرم صیاد می آید

## اشعار متعلق به قدوم مسافر

بگوشم مژدهٔ وصل یار از در و دیوار می آید
دلم هم مے طپد ای سینه اشب یار می آید

قاصد رساند مژده که جانان من رسید
اے درد وا ے بر تو که درمان من رسید

بخیبر سویم چہ آئی ای سرم پامالِ تو
باش تا جانم برون آید باستقبال تو

بازم ز یار وعدۂ دیدار میرسد
دل در طپیدن است مگر یار میرسد

امروز عجب مضطریم بے سببی نیست
گر یار بسر وقت من آید عجبے نیست

## اشعار وعدہ و عہد و پیمان

اے صبر پایدار کہ پیمان شکست یار
کارم ز دست رفت و نیامد بدست یار

قریب وعدۂ امروز فردا کار نکشاید
کہ من امروز فردا را نمیدانم نمی دانم

صبح امید و شب وصل در ایام تو نیست
دیدہ ام دفتر پیمان بتان حرف بحرف

اے عہد شکن با تو اگر کار نبودے
کارِ دل ما این ہمہ دشوار نبودے

دل بہ مہرش چہ نہم تکیہ بعہدش چہ کنم
کہ بیک صحبتِ اغیار دگر گون گردد

## اشعار مناسب بزرگان از خردان

شنیدہ ام کہ ز من یاد می کنی گاہے
خوش آن گدا کہ گہے یاد او کند شاہی

شد آرزوے تو از حد امیدواران را
چو اشتیاق مہِ عید روزہ داران را

غریب کوے تو ام با وطن چہ کار مرا
سپردہ ام بتو خود را بمن چہ کار مرا

ذوق الطاف تو اے کاش نمی یافت دلم
یادِ ہر لطفِ تو اکنون سبب صد الم است

سازم قدم ز دیدہ و آیم بسوے تو
تا ہر قدم بدیدہ کشم خاک کوے تو

## اشعار جواب نصائح

من پند کسان نے کنم گوش
این را بہ کسے دگر بگوئید

ناصحا بیہودہ میگوید کہ دل بردار ازو
من بہ فرمان دلم یا دل بفرمان منست

نمیدانم ز منع گریہ نفعی چیست ناصح را
دل از من دیدہ از من آستین از من کنار از من

## اشعار در شکریہ

بلند مرتبہ زان خاک آستان شدہ ام
غبار کوے تو ام گر بر آسمان شدہ ام

احسان دوست درحق من بی نہایت است — من بے زبان کدام یکے را بیان کنم

## اشعار اظہار بیگناہے خود

دگر مرا بہ چہ تقصیر متہم کردے — چہ کردہ ام کہ بمن التفات کم کردے
نمیدانم گناہم چیست کز من سرگران داری — سرت گردم قصورے در وفای خود نمی بینم
آنکہ از چشم تو افگند مرا بے تقصیر — چشم دارم بہ ہمین درد گرفتار شود

## اشعار بیوفائی خوبرویان

ہر جفائے کہ کنے راحت جانست ولی — رسم انصاف مباد از جہان برخیزد
تو شرط یارے و رسم وفاداری نمی دانے — ہمین دل میتوانے بردو دلداری نمی دانی
یار بے پرواو فریاد دل من بے اثر — ہم ز دل فریادہا دارم ہم از فریاد رس
گریار ز احوال من آگاہ نبود ❊ — درد من سود از دہ جانکاہ نبود
بصد کرشمہ و نازم شکار خود کردے — کنون کنارہ گرفتے چو کار خود کردے
مدتے شد کہ رہ مہر و وفا مسدود است — نہ کسے میرود آنجا نہ کسے مے آید ❊
چو مے بینم کسے از کوے او دلشاد می آید — فریبے کز وے اول خوردہ بودم یاد می آید
روا مدار جوانے بمیر و از غم تو — تو ہم جوانے و از خود امیدہا دارے

## اشعار شکایت

شرط عشق است کہ از دوست شکایت نکنند — لیکن از شوق حکایت بزبان مے آید
ہزار شکر کہ ما را سر شکایت نیست — وگرنہ قصۂ جور ترا نہایت نیست
بنشین و مے کہ شکوہ ز درد نہان کنم — جورے کہ کردۂ بتو خاطر نشان کنم
با درد ہجر شکوہ ز جانان نمے کنم — گیرم ہمان کہ وعدہ نمود و وفا نکرد
از شکوہ بس کنم کہ دل یار نازک است — خوے کرشمہ نازک و بسیار نازک است

## اشعار در اظہار دوستی غائبانہ

نزدیک شد کہ عشق نہان برملا شود
چشم نیاز و ناز بہم آشنا شود

زمانہ دشمن و ما بید لیم و بخت سیاہ
تو رحم گر نکنی کار مشکل افتاد است

با خلق آشنا نشود مبتلاے تو
بیگانہ باشد از ہمہ کس آشناے تو

میخواہم از خدا بدعا صد ہزار جان
قاصد ہزار بار بمیرم براے تو

## اشعار شوقیہ و شکایت آمیز

بیا بیا کہ جدائے نہایتے دارد
طپیدن دل بے صبر غایتے دارد

تا بکے از بزم وصلت دور میداری مرا
تا بکے آوارہ و مہجور میداری مرا

نمی آئی نمی خوانی نمی جوئی نمی پرسی
چرا از آشنایان این قدر کس بیخبر باشد

## اشعار طعن آمیز بہ معشوق

تو وفا با دگران کن کہ من خستہ دل
زندہ از بہر ہمین ام کہ جفاے تو کشم

با غیر من نشیند و دشنام میدہد
ما را ہنوز بوسہ بہ پیغام میدہد

خریدار تو بسیار اند بہر امتحان باری
طلب کن نقد جان تا قیمت یاران شود پیدا

## اشعار رشک

نے جور و نے عتاب و نہ کین میکشد مرا
با غیر لطف میکنے این میکشد مرا

رشک آن تازہ گرفتار تو ام میسوزد
کز تو حیران شود و تکیہ بدیوار کند

## اشعار حالات حسن

خوشحال آنکہ دید ترا و سپرد جان
آگہ نشد کہ ہجر کدام است و وصل چیست

انجنان بیگانہ ام از مردمان در عشق تو
کاشناے من ہمان ناآشناے من بود

رسم کجا است این تو بگو در کدام شہر
دل میبرند و چشم بہ بالا نمے کنند

روز محشر ہمہ پرسند کہ خون تو کہ ریخت
آہ حسرت کشم و سوے تو نظارہ کنم

نہ درد میدود از دل نہ تاب می آید +
نہ صبح می شود امشب نہ خواب مے آید

نگه تا کی گریزان دارم از تو / گرفتارم چه پنهان دارم از تو

آگه از عشق نبودم که چسان می باشد / بیخبر کرد چنانم که خبردار شدم

## اشعار در وصف جمال

نمیداند کسے در عشق او غیر از خدا حالم / عجب حال بدی دارم درین سودا خوشا حالم

هیچ میدانی چها اے سرو قامت میکنی / میکشی و زنده می سازی قیامت می کنی

بدل زد یا بسر زد یا بپا زد / چه داند کس محبت بر کجا زد

## اشعار ذکر آه و ناله

سیلِ اشکم رفته رفته در گلو زنجیر شد / طفل دامنگیر ما آخر گریبان گیر شد

گریه هاے خانگی دل را تسلی بخش نیست / در بیابان میتوان فریاد خاطر خواه کرد

تنگ آمدم اے نالۂ دلخواه کجائی / فریادی ام از دست تو ای آه کجائی

## اشعار حسرت و محرومی

خبر من برسانید به مرغان چمن / که هم آواز شما در قفسی افتاد است

مدتے شد که ز خاک قدمش محرومم / در میان من داد بوسه به پیغام افتاد

مارا ز خاک کویت پیراهن است بر تن / آنهم ز اشکِ حسرت صد چاک تا بدانم

بعالم هر کرا بینیم بدل درد و غمے دارد / ز دستِ غم منال ایدل که غم هم عالمی دارد

## اشعار آه و درد

من هر چه دیده ام ز دل و دیده دیده ام / گاهے ز دل بود گله گاهے ز دیده ام

چه شور بود که عشقت بمن کرامت کرد / کنار سیده قیامت دلم قیامت کرد

دل را نوید آمدن او نمید هم / ترسم بحال خود بگذارد دگر مرا که

روز ما را ساخت چون شب تیره آن ماه از فراق / چند سوزیم از فراق آه از فراق آه از فراق

الٰہی نرم گردان از کرم دلهای خوبان را / وگرنه عشق را نا پید کن یا عشق بازان را

دلہا ہمہ مجروح فتادند بہ یک سو ‌ ‌ ‌ ‌ این کوچۂ آن شوخ ستمگار نباشد

## اشعار مکتب و ادیب

ماہِ من در مکتبِ من بر سرِ رہ منتظر ‌ ‌ ‌ ‌ اے معلم یکزمان آن سرو را آزاد کن

ما و مجنون ہم سبق بودیم در دیوان عشق ‌ ‌ ‌ ‌ او بصحرا رفت ما در کوچہ ہا رسوا شدیم

نمیدانم کہ دادے تند خو تعلیم بیدادت ‌ ‌ ‌ ‌ تو ہرگز این قدر بدخو نبودی کیست استادت

زقید مکتبِ اندوہ آزادم بحمد اللہ ‌ ‌ ‌ ‌ زخوشحالے دلم طفل معلم مردہ را ماند

## اشعار متفرقہ

صائب دو چیز می شکند قدر شعر را ‌ ‌ ‌ ‌ تحسین ناشناس و سکوتِ سخن شناس

صائبا خجلت سائل بزر نیم ورکرد ‌ ‌ ‌ ‌ بے زری کرد بمن انچہ بقارون زرکرد

گرچہ مرغ نیم بسمل ماندہ ام درقید تو ‌ ‌ ‌ ‌ یا بکش یا دانہ دہ یا از قفس آزاد کن

ایجان تو اگر جان طلبی جان بتو بخشم ‌ ‌ ‌ ‌ از جان چہ عزیز است بگو آن بتو بخشم

نہ پرسشے ز گلے نی پیام از خارے ‌ ‌ ‌ ‌ درین چمن بچہ دل خوش کند گرفتارے

جگر ز زخم تو معمور دل بہ غم شاد است ‌ ‌ ‌ ‌ بہ یمنِ جور تو اقلیم درد آباد است

برو بکار خود اے واعظ این چہ فریاد است ‌ ‌ ‌ ‌ مرا فتادہ دل از کف ترا چہ افتاد است

دلِ من لفظ و یاد تو معنے ‌ ‌ ‌ ‌ معنے از لفظ کے جدا باشد

گر دورم از تو نقش تو ام در نظر بس است ‌ ‌ ‌ ‌ دل پیش تست دولت من نقد در بس است

شب تاریک و بیم موج و گرداب چنین حائل ‌ ‌ ‌ ‌ کجا دانند حالِ ما سبکساران ساحل ہا

اشتیاقیکہ بدیدارِ تو دارد دلِ من ‌ ‌ ‌ ‌ دل من داند و من دانم و داند دل من

سواد دیدہ حل کردم نوشتم نامہ سوئے تو ‌ ‌ ‌ ‌ کہ تا ہنگام خواندن چشم من افتد بروے تو

این شکایت نامۂ نامہربانی ہای تست ‌ ‌ ‌ ‌ انچہ دیدم از جدائی ہا جدا خواہم نوشت

حال من دیدست قاصد احتیاج نامہ نیست ‌ ‌ ‌ ‌ گر نویسم زندہ ام بر خویش تہمت میکنم

| | |
|---|---|
| مدتے شد کہ رہ مہر و وفا مسدود است | نہ کدامے رود آنجا نہ کسے مے آمد |
| دل بتو دادم و افسوس نمی دانستم | کہ پس از بردن دل شوخ چنین خواہی شد |
| اگر دانستم از روز ازل داغ جدائی را | بدل روشن نمیکردم چراغ آشنائی را |
| یاد تو شب و روز قرین دلم است | لطف و کرست گوشہ نشین دلم است |
| از حلقۂ بندگیت بیرون نشوم | نا نقش حیات در نگین دلم است |

## مستزاد اُردو

### مستزاد اول

حالِ دل کس سے کہوں کوئی بھی غمخوار نہیں غم فرقت کے سوا
اور اگر پوچھے کوئی قابلِ اظہار نہیں چپکا رہنا ہی بھلا
زلف کے پیچ سے چھٹ سکتا نہیں کوئی دل اور یہ پیچ بہ پیچ
کونسا دل ہے کہ جو اس مین گرفتار نہیں ہی عجب دام بلا
سیکڑون ہین جگر افگار ہزارون دلریش ترے ہاتھوں لیکن
پاس تیرے کوئی خنجر کوئی تلوار نہیں ہاں مگر ناز و ادا
کیا تری چشم سیہ مست کی کیفیت ہی کہ جہان ہی بدمست
جس کو اب دیکھو وہ بدمست ہی ہشیار نہیں اہی بت ہوش رُبا
مر مٹے خاکِ در یار پہ عشاق ظفر کہ جو ہونا ہو سو ہو
اُٹھ کے اب جائین کہان طاقت رفتار نہیں مثل نقش کف پا

### مستزاد دوم

حیف صد حیف مجھے عشق کا آزار ہوا مفت بیمار ہوا
وہ مسیحا نہ معالج ہوا نہ نہار ہوا ایسا بیزار ہوا
پڑتے ہی آنکھ یہان اپنا ہوا کام تمام آیا اُلفت کا پیام

ہر سر نیزۂ مژگان صنم پار ہوا مین دل افگار رہوا

آپ کے آنے کی واللہ نہایت تھی خوشی بس تمنا تھی یہی

مہروش کلبۂ غم مطلع انوار ہوا خوش دلِ زار رہوا

یار بے مہر و وفا ہی یہ نہ تھا دل کو یقین تا دم باز پسین

رحم کا اُس کے نہ مین آہ سزاوار رہوا وہ نہ غمخوار رہوا

کوئی مقصد نہ بر آیا مرا ای واے نصیب پھر کجا وصل حبیب

میرا دشمن یہ عبث چرخ ستمگار رہوا غم کا انبار رہوا

طاہر اُس شوخ کو پرہیز تو تھا حد سے فزون کیون نہ اب شکر کرون

وصل پر بارے رضامند وہ دلدار ہوا مجھ سے اقرار ہوا

## مستزاد سوم

جا پھنسا طائر دل اپنا بصد شوق پری تیری کاکل مین صنم

ہاے آزار کسی ڈھب کا اسے دے نہ ذری لطف کر اور کرم

ہجر کے جور کی اب تاب نہین ہی مجھ مین سچ یہ کہتا ہون اجی

دلبری اب تو ذرا بہر خدا کر تو مری جانِ من کر نہ ستم

تیری مِسی کی دھڑی پان کی سُرخی نے پری قتل کر ڈالا مجھے

دیکھ تو خنجر مژگان نے کیا کیا ہی پری رہا ہو نٹھون یہ دم

جانِ من تیری ہی الفت مین یہ برباد ہوا سو گلہ کس سے کرون

مثل سیماب کے بیتاب ہون فرقت مین تری ای صنم تیری قسم

دین و دل دونون دیے دولت ایمان بھی دی اس ہمایون نے تجھے

دلبری تسپہ بھی تو نے نہ ذرا ہاے کری یہ ہی سینہ پہ الم

## مستزاد چہارم

اس عشق نے یا رو مجھے دنیا سے اُٹھایا دیوانہ بنا کے
زلفون مین پری رو کے گرفتار کرایا پھر شانہ بنا کے
پھر شوق کے شیشے مین شراب عقل کی اپنے بھر بھر کے پلائی
پھر میرا تماشا یہ سب عالم کو دکھایا مستانہ بنا کے
بیدل کیا دلبر نے عبث لیکے مرا دل کس مکر و ہنر سے
پھر اپنے لگا کان کی بالی مین جھلایا دُردانہ بنا کے
نزدیک رقیبون کے صنم رات کو بیٹھا مجلس کیا روشن
پھر اپنی شمع رو کے اوپر ہم کو جلایا پروانہ بنا کے
غیرون کو بلا کر وہ لگا پاس بٹھانے مدت کے گویا دوست
ہم دوست یگانہ کو الگ دور بٹھایا بیگانہ بنا کے
اکبر کی یہی عرض ہے اب حق سے شب و روز کر اپنا تو طالب
دُنیا مین اگر رکھنا ہو تو رکھلے خدایا مردانہ بنا کے

## مستزاد مخمس

مین ہون عاشق مجھے غم کھانے سے انکار نہین کہ ہے غم میری غذا
تو ہی معشوق تجھے غم سے سروکار نہین کھائے غم تیری بلا
دل و دین تیرے حوالے کیے کرتے ہی طلب اور جو کچھ کہا سب
پھر جو بیزار ہے تو مجھکو بتا اُس کا سبب میری تقصیر ہے کیا
بھیجے خط سیکڑون لکھکر تمھین ہشیاری سے بڑی دشواری سے
تمنے بھیجا نہ جواب ایک بھی عیاری سے یہ ہے قسمت کا لکھا
طلب بوسہ پہ کیون اتنا بُرا مانتے ہو ہمین پہچانتے ہو
دیکھو ہم ہین وہی جانباز ہمین جانتے ہو کرتے ہین جان فدا

ہی حیات ابدی گر ہو شہادت حاصل ترے ہاتھون قاتل
تیرے آب دم شمشیر کو تیرا بسمل سمجھے ہے آب بقا
کیا کہون تیرے مین انداز و ادا کا عالم ہی ستم ہاے ستم
دیکھ کر ہوش رہین کیا کہ نکل جاے ہی دم ای بت ہوش ربا
نہ تو تقریر سے ہو کام نہ تحریر سے ہوا ورنہ تدبیر سے ہو
ہمتو کہتے ہین ظفر جو کہ ہو تقدیر سے ہو ہی یہی بات بجا

| | مستزاد ششم | |
|---|---|---|

زلف پر پیچ مین دل ایسا گرفتا ہوا چھٹنا دشوار ہوا
بیٹھے بٹھلائے نیا عشق کا آزار ہوا مفت بیمار ہوا
ہمدم و ہم نفس و مونس و ہمراز و رفیق نہ رہا کوئی شفیق
درد فرقت کے سوا کوئی نہ غمخوار ہوا غم فقط یار ہوا
خاک صحرا کی ترے ہجر مین چھانی ایسی حیثیت تک نہ رہی
پار تلوون سے مرے دشت کا ہر خار ہوا کیسا ناچار ہوا
مجھسے چھپ چھپ کے تم اے یار جو یون جاتے ہوا سکا باعث تو کہو
کون ہی مرے سوا کس سے نیا پیار ہوا کون دلدار ہوا
بار ہا تجھسے کہا ہاے نہ مانا کہنا غم پڑا اب سہنا
آخرش دام محبت کا گرفتار ہوا خوب اے یار ہوا
یار کی سنگدلی کی نہ خبر تھی اصلا ہمکو عالم بخدا
واے تقدیر کہ وہ یار ستمگار ہوا تن پہ سر بار ہوا

| | مستزاد ہفتم | |
|---|---|---|

دیکھ سکتا ہی کوئی کب تجھے اے رشک قمر ہی کسے تاب نظر

نہ رہے حضرت موسیٰ کی طرح غش مین خبر چہرہ دکھلاؤ اگر
عاشق زار کو ہی درد دل و درد جگر ہے بہت حال بتر
چشم رحمت بکشا سوے من انداز نظر اے شہ جن و بشر
ای صبا ہو جو ترا کوچۂ جانان مین گذر کہیو با دیدۂ تر
ترے عاشق کی تپ غم سے ہی حالت ابتر کچھ نہین تجھکو خبر
ہو گئی عمر بسر عہد جوانی گذرا کچھ بھی دقفہ نہ رہا
غافلو جاگو اُٹھو صبح ہوئی باندھو کمر بج گیا کوس سحر
کیون یہ سُنسان شب ہجر ہی کیا مر گئے سب نہین کھلتا یہ سبب
بولے ہی کوئی مؤذن نہ کوئی مرغ سحر اور نہ بجتا ہے گجر
دل مین ہی یاد تری سر مین ہی سودا تیرا جان ہی تجھ پہ فدا
تیرا ہی دیکھنا ہی آنکھ کو منظور نظر گوش مشتاق خبر
آکے لاشے پہ مرے پیارے نہ مُنھ کو ڈھانکو غمزہ بیجا نہ کرو
آنکھ مین مُردے کی رہتا ہی کہان نور نظر شوق سے دیکھو اِدھر
خوب سمجھا ہون کہ ہی سب مین تجلی تیری کھل گئی آنکھ مری
عرش سے فرش تلک چاہے نظر جائے جدھر تو ہی آتا ہی نظر
نہ پسیجے جو ترا دل تو یہ ہی بات عجیب کیا کہون واے نصیب
سوز فرقت مین کرون نالۂ پُر درد اگر کرے پتھر مین اثر
کون ہی جس کو ترا عشق کہ ای یار نہین آسمان ہو کہ زمین
جستجو مین تری پھرتے ہین اِدھر اور اُدھر رات دن شمس و قمر
یہ مرا دل یہ مرا حوصلہ میرا یہ جگر کردیا سینہ سپر
ایک دم رشک بتان سے نہ کرین قطع نظر ہو گا ہر قطرہ گہر

جسم کیا جان ہی کیا نطق ہی کیا عقل ہی کیا نہ ملا اس کا پتا
واسطی تو ہی بتا کون ہی آیا ہی کدھر کچھ بھی ہی تجھ کو خبر

مستزاد ہشتم

مرضِ ہجر مین دل جب سے گرفتار ہوا کیسا ناچار رہوا
اب تو عیسی بھی مری شکل سے بیزار ہوا جینا دشوار رہوا
جان آخر ہی بس اب ہونٹھون پہ آیا مرا دم شکل دکھلاؤ صنم
کس خطا پر مری صورت سے تو بیزار ہوا کیسا انکار رہوا
ڈھونڈھتا ہون اُسے پہلو مین مگر پاس نہین ملنے کی آس نہین
حیف جس دن سے جدا مجھسے وہ دلدار ہوا ملنا دشوار رہوا
خواب مین بھی نہین اب شکل دکھاتا وہ صنم ہاے کیسا ہی ستم
اب تو صورت بھی دکھانا اُسے دشوار ہوا ایسا بیزار ہوا
ہو گیا تھا ترے سودائی کو وحشت مین سکون پھر ہوا اُسکو جنون
بعد مدت کے وہی پھر اُسے آزار ہوا سخت بیمار رہوا
غیر کو چاہا نہین جب سے تجھے دیکھا صنم تیرے ہی سر کی قسم
جز ترے اور کسی سے نہ سروکار رہوا سب سے انکار رہوا
جب سے صورت کو تری دیکھا ہی اے ماہ لقا نہ رہا ہوش بجا
نشۂ عشق مین اس درجہ مین سرشار رہوا پھر نہ ہشیار رہوا
وہ بھی دن ہوگا الٰہی کہ جو مین اُس سے ملون ہو کے خوش سب سے کہون
طالع خفتہ مرا شکر ہی بیدار ہوا وصل دلدار رہوا
کونسا ملنے کا تیرے کرے عاشق سامان اے مری جان جہان
پانون مین سلسلۂ ہجر گرانبار ہوا ملنا دشوار رہوا

## مستزاد نہم

ای طبیبو مرے جینے کے کچھ آثار نہین نکرو فکر و دوا
اُس مسیحا کو دکھا دو تو کچھ آزار نہین ابھی ہو جائے شفا
بیوفا تجھسا جہان مین کوئی زنہار نہین کیجیے کس سے گلا
سچ تو یہ ہی کہ ہمین عشق سزا وار نہین تیری تقصیر ہی کیا
فصل گل کی نہ چمن مین مجھے دے خوشخبری یان ہی بے بال و پری
لایق سیر چمن اب یہ دل افگار نہین کیون رُلاتی ہی صبا
کتنا چاہا کہ ترے عشق مین مر جائین ہم پر نکلتا نہین دم
ای صنم تو ہی مری شکل سے بیزار نہین ہی اجل بھی تو خفا
شمع رُخ کا تری پیارے کوئی پروانہ نہین اور اگر ہین تو ہمین
دام کاکل کا ترے کوئی گرفتار نہین پیچ یہ ہم پہ پڑا
ذبح کرتا ہی اگر مجھکو تو ای عربدہ جو خیر حاضر ہی گلو
کوئی ارمان مجھے جز حسرت دیدار نہین رُخ سے پردہ تو اُٹھا
قاصد اُس سے تو یہ کہ دیجیو ای ماہ جبین ہون ہلاکی کے قرین
تیرے آنے کی توقع مجھے ای یار نہین جھوٹی قسمین تو نہ کھا
کبھی اقرار کیا اور کبھی انکار کیا ہی یہ انداز ترا
تو مرے حال سے افسوس خبردار نہین ہے یہ قسمت کا لکھا
دیکھ پچھتائیگا مونس تو نہ کھو مفت مین جان ترک کر عشق بتان
فائدہ اس مین سوا رنج کے زنہار نہین رکھ نظر سوے خدا

## مستزاد دہم

ہمکو دن رات بجز عشق صنم کار نہین کبریا کی ہے قسم

کون دل ہی غم فرقت سے جو ناچار نہین ہی عجب طرح کا غم
یا دمین تیری مسیحا ہی کیون پر مری جان کیا کرون حال بیان
ہاتھ اُٹھاؤ نگا ترے عشق سے زنہار نہین گرچہ ہون لاکھ ستم
ہمدم و ہم سخن و مونس و ہمراز نہین اور نہ دمساز کوئی
جز غم و درد ترے کوئی بھی غمخوار نہین ہان مگر دیدۂ نم
زندگی خاک ہی بے تیرے مجھے ماہ لقا اُسکا عالم ہی خدا
پاس افسوس مرے تجھسا طرحدار نہین ہو فزون کیون نہ الم
دل تو ہم دے چکے اب جان بھی لے ای دلبر ہو گر امید نظر
ہمکو دنیا مین سوا تیرے سروکار نہین چاہے لے جسکی قسم
کیون ہر اسان نہ ہو عالم کہ ہی حیرت کا مقام ہی یہ مشہور کلام
چھوٹتا دام محبت کا گرفتار نہین جب تلک دم مین ہی دم

## مخمسات اُردو

### مخمس اول

| | |
|---|---|
| ملنے کا ترے رکھتے ہین ہم دھیان ادھر دیکھ | بھاتی ہی بہت ہمکو تری آن اِدھر دیکھ |
| ہم چاہنے والے مین ترے جان ادھر دیکھ | ہولی ہی صنم ہنسکے تو اک ان اِدھر دیکھ |

ای رنگ بھرے نوگل خندان ادھر دیکھ

| | |
|---|---|
| ہم دیکھنے تیرا یہ جمال اس گھڑی ای جان | آئے ہین ہی کرکے خیال اس گھڑی ای جان |
| تو دل مین نہ رکھ ہمسے ملال اس گھڑی ایجان | گھڑے پہ ترے دیکھ گلال اس گھڑی ای جان |

ہولی بھی یہی کہتی ہی ایجان اِدھر دیکھ

| | |
|---|---|
| ہولی کی طرب ہی جو ہر اک جا ہین نمودار | سنتے ہین کہین راگ کہین مے سے ہین سرشار |

ہے دل مین ہمین تو تری نظرون سے سروکار    پچکاری ہمارے تو لگایا نہ لگا یار

ہمکو تو فقط ہے یہی ارمان ادھر دیکھ

ہے دھوم سے ہولی کی کہین شور کہین غل    ہوتا نہین کچھ رنگ چھڑکنے مین تامل

ڈف بجتے ہین سب ہنستے ہین اور دھوم ہے بالکل    ہولی کی خوشی مین تو نہ کر ہم سے تغافل

ایجان ہمارا ابھی کہا مان ادھر دیکھ

ہے دید کی ہر آن طلب دل کو ہمارے    جیتے ہین فقط تیری نگاہون کے سہارے

ہین یان جو کھڑے آن کے اس شوق کے مارے    ہم ایک نگہ کے ترے مشتاق ہین پیارے

ٹک پیار کی نظرون سے مری جان ادھر دیکھ

ہر چار طرف ہولی کی دھومین ہین اہا ہا    دیکھو جدھر آتا ہے نظر زور تماشا

ہر آن جھمکتا ہے عجب عیش کا چرچا    ہولی کو نظیر اب تو کھڑا دیکھے ہے یان کیا

محبوب یہ آیا ارے نادان ادھر دیکھ

## مخمس دوم

مزاج نازک صیاد سے مجھے تھی یاس    کہ جی نہ لگتا تھا رہتا تھا رات دن مین اداس

جو پوچھیے تو کیا انتہا کا میرا پاس    قفس کو شام سے لٹکا کے فرش خواب کے پاس

سنا کیا مری تا صبح داستان صیاد

مین وہ ہون رونق گلزار ہے مرے دم سے    اڑا کے نغمہ سرائی مین ہوش بلبل کے

ابھی نہین ہے ستمگار میری قدر تجھے    کریگا یاد مرے زمزمون کو بعد مرے

ہون چند روز ترے گھر مین میہمان صیاد

عزیز رکھتے ہین میخوار ساغر گل کو    بغیر گل نہین آرام و چین بلبل کو

صد آفرین ہے مرے صبر اور تحمل کو    کہ جھانکتا نہین چاک قفس سے بھی گل کو

کہ تا نہو مری جانب سے بدگمان صیاد

مرا خیال ترے دل مین کب گذرتا ہی — کبھی نہ مانونگا مین تو خدا سے ڈرتا ہی
غرضکہ میری ہلاکت پہ تو بھی مرتا ہے — پرون کو کھول دے ظالم جو بند کرتا ہی

قفس کو لیکے مین اُڑ جاؤنگا کہان صیاد

اُدھر ہی تاک مین اُلجھانے کی ترے سنبل — ادھر ہی دام بچھائے ہوئے محبت گل
پھنسا ہی لینے کی ہی فکر جابجا بالکل — نکالیو نہ قدم آشیان سے اے بلبل

لگائے بیٹھے ہین پھندے جہان تہان صیاد

اگرچہ میری بھی کی اُس نے خانہ بربادی — مگر کبھی نہ کسی روز مین ہوا شاکی
پر اب تو ظلم پہ جلادنے کمر باندھی — چمن مین رکھا نہ بلبل کا نام تک باقی

خدا کرے یونہین ہو جاے بے نشان صیاد

نہ اس کے دام مین آتا مین زنہار اے رند — یہ کشمکش نہ اُٹھاتا مین زنہار اے رند
کبھی قریب نہ جاتا مین زنہار اے رند — فریب دانہ نہ کھاتا مین زنہار اے رند

نکرتا دام اگر خاک مین نہان صیاد

## مخمس سوم

بخشی ہی خالق نے تجھے سب سرورون کی سروری — پیغمبرون کی دی تجھے اللہ نے پیغمبری
صورت سے تیری ہی عیان شانِ خدا کی بہتری — اے چہرۂ زیبا ہے تو رشک بتان آذری

ہر چند وصفت میکنم در حسن زان زیباتری

ہین ختم تیری ذات پر اوصاف اُمت پروری — اللہ کے محبوب سے کس کو مجال ہمسری
پائی ہی کس مخلوق نے یہ برتری یہ سروری — تو از پری چابک تری وز برگ گل نازکتری

وز ہر چہ گویم بہتری حقا عجائب دلبری

مین نے مصور سے کہا بے مثل ہی یہ نازنین — تصویر اسکی کھچ سکے تجھسے تو یہ ممکن نہین

یہ بات سچ کہتا ہون مین ہووے نہ گر تجھکو یقین — صورت گر نقاش چین رو صورت یارم ببین

یا صورتے تے کش این چنین یا ترک کن صورت گری

ہی سارے عالم مین کوئی تجھسا ہمین دکھلائے تو — دعوے ہو جسکو حُسن کا محفل مین تیری آئے تو

احوال تیری مدح کا جبریل سے سُن جائے تو — عالم ہمہ یغماے تو خلق خدا شیداے تو

این نرگسِ رعناے تو آوردہ رسم کافری

جبریل سے معراج مین کہنے لگا یون وہ صنم — تمنے تو دیکھا ہی جہان تبلاؤ تو کیسے ہین ہم

روح الامین کہنے لگا ای مہ جبین تیری قسم — آفاقہا گردیدہ ام مہرِ بتان ورزیدہ ام

بسیار خوبان دیدہ ام لیکن تو چیزی دیگری

ہمسر ترا ہرگز نہین حور و ملک جن و بشر — مکھڑے سے تیرے ہی عیان شانِ خدائی سربسر

لیکر چراغ مہر اگر ڈھونڈھے فلک بھی دربدر — ہرگز نیاید در نظر صورت ز رویت خوبتر

شمسی ندانم یا قمر یا زہرہ و یا مشتری

ہم بیکسون کا چارہ گر کوئی نہین تیرے سوا — ای بادشاہِ ملِ اتیٰ اوے خواجۂ ہر دوسرا

مثلِ شہید بے نوا ہی آستانہ پر پڑا — خسرو غریب است و گدا افتادہ در شہر شما

باشد کہ از بہر خدا سوے غریبان بنگری

## مخمس چہارم

عشوہ سے ظاہر سربسر ہی جلوۂ حور و پری — غمزے مین تیرے مو بمو پنہان فنِ جادوگری

جتنی کہ خوبی چاہیے ہی تیری صورت مین بھری — ای چہرۂ زیباے تو رشکِ بتان آذری

ہر چند وصفت میکنم در حسن زان بالاتری

نقاش قدرت نے تجھے جس دم بنایا سربسر — جتنے کہ اگلے نقش تھے بے روپ سب آئے نظر

سارا مرقع دہر کا ہر چند دیکھا غور کر — ہرگز نیاید در نظر نقشے ز رویت خوبتر

شمسے ندانم یا قمر یا زہرہ و یا مشتری

مشقِ خرامِ ناز سے تو جلوہ کرتا ہی جہان
جون سایہ رہتے ہین ٹپے عشاق بے تاب و توان
چاہین کہ اُٹھین خاک سے سو ہم مین یہ طاقت کہان
ای راحت و آرام جان با قدِ چون سرو روان
زانسو مرو دامن کشان کارام جان ہر بری

رہتی تھی عاشق سے تجھے پہلے تو اک بیگانگی
مانند نور و سایہ کے کچھ اور آمیزش نہ تھی
پر انتہائے عشق مین دیکھا تو یہ صورت ہوئی
من تو شدم تو من شدی من تن شدم تو جان شدی
تا کس نگوید بعد ازین من دیگرم تو دیگری

در پر جو اپنے دیکھ کر مجھ کو وہ شوخ بجیا
ہو کر غضب کہنے لگا تو کون ہی اُٹھ یان سے جا
معروف مین نے رو دیا اور رو کے یہ مقطع پڑھا
خسرو غریب است و گدا افتادہ در شہرِ شما
باشد کہ از بہرِ خدا سوے غریبان بنگری

## مخمس نجم

ہون تو عاشق مگر اطلاق یہ ہی بے ادبی
مین غلام اور وہ صاحب ہی مین امت وہ نبی
یا نبی یک نگہے لطف بہ اُمّی و ابی
مرحبا سیّد مکّی مدنی العربی
دل و جان باد فدایت چہ عجب خوش لقبی

مظہرِ نورِ خدا شکل ہی محسوس صنم
محو تیرے ملک و حور و پری و آدم
کیا ہی عالم ہی کہ تصویر کا سا ہی عالم
من بیدل بجمالِ تو عجب حیرانم
اللہ اللہ چہ جمال است بدین بو العجبی

دشتِ عالم مین سراسیمہ گزاری اوقات
آج تک منزلِ مقصود نہ پائی ہیہات
مدد ای خضر کرامت کہ نہین پاے ثبات
ما ہمہ تشنہ لبانیم و توئی آبِ حیات
لطف فرما کہ زحد میگذرد تشنہ لبی

خود کہا ابن ذبیحین تو ظاہر مین کہا
جو ہر پاک کی خوبی ہے فرشتون سے سوا
سر سے لے پاؤن تلک نور خدا نام خدا
نسبتے نیست بذات تو بنی آدم را

بر تر از آدم و عالم تو چہ عالی نسبی

صاحبِ خانہ سے ہوتا ہی مکان کا اکرام — وہی جنت ہی جہان مین ہو جہان تیرا مقام
آب ہر چشمہ کرے کوثر و تسنیم کا کام — نخل بستان مدینہ ز تو سرسبز مدام

زان شدہ شہرۂ آفاق بشیرین رطبی

ہوئی انجیل کہان ناسخ توریت و زبور — تیری خاطر سے خدا نے یہ نکالا دستور
ہی رعایت تری ہر بات کی کتنی منظور — ذات پاک تو درین ملک عرب کردہ ظہور

زان سبب آمدہ قرآن بزبان عربی

کر سکے پایۂ عالی کا ترے کون ادراک — تیرے درجے کو نہ عیوق ہی پہونچے نہ سماک
گرچہ کافی تھی فضیلت کو حدیثِ لولاک — شب معراج عروج تو گذشت از افلاک

بمقامے کہ رسیدی نرسد ہیچ نبی

جوش مین شوق کے کچھ یاد رہی مدح نہ ذم — یہ نہ سمجھے کہ یہ کیا کہتے ہین اور کیا ہین ہم
خود ستائی ہی زبس رسم فصیحان عجم — نسبت خود بسگت کردم و بس منفعلم

زانکہ نسبت بسگِ کوی تو شد بی ادبی

مومن زار کی صحت کا نہ تھا کچھ اسلوب — نہ دوا اور نہ پرہیز مرض حرص و ذنوب
پر ترا لطف ہی اعجاز مسیحا سے بھی خوب — یا طبیب الفقرا انت شفاء القلوب

زان سبب آمدہ قدسی پے درمان طلبی

## مخمس ششم

کیا تو نے حال اُس سے مرے درد کا کہا — اور میرے انتظار کا کیا ماجرا کہا
رنج فراق کچھ نہ کہا تو نے یا کہا — قاصد صنم نے خط کو مرے دیکھ کیا کہا

حرف عتاب یا سخن دلکشا کہا

آتا ہی ہول ابتو مرے دل مین ہو بہو — صبر و قرار ہوتے ہین خاطر سے ایک سو

جس جس طرح کی باتین ہوئین تیرے روبرو | تجھکو قسم ہی کیجو نہ پوشیدہ مجھسے تو
کیو وہی جو اُس نے مجھے برملا کہا

مین تو کمال ہجر مین ہون اُسکے بیقرار | دن رات اُسکے آنے کا رکھتا ہون انتظار
جلدی سُنا مجھے جو ہوا تجھپہ آشکار | قاصد نے جب تو سنکے کہا کیا کہون مین یار
پہلے تو مجھ کو اُس نے بہت نا سزا کہا

میرے تو ہوش سنتے ہی اس بات کے اُڑے | گھبرا کے جلدی مین نے قدم راہ مین رکھے
آیا ہون پر شتاب خبر کرنے کو تجھے | میری تو کچھ خطا نہین تو ہی سمجھ اسے
بیجا کہا یہ اُس نے مجھے یا بجا کہا

تجھپر تو اُس نگار کی خو بو تھی سب عیان | کیون نامہ لکھ کے تو نے کیا درد دل بیان
اب آنکر کریگا وہ کیا کیا خرابیان | کہتا تھا مین تجھے کہ نہ بھیج اُسکو خط میان
لیکن نظیر تو نے نہ مانا مرا کہا

## مخمس ہفتم

میان تو ہم سے نہ رکھ کچھ غبار ہولی مین | کہ روٹھے ملتے ہین آپس مین یار ہولی مین
مچی ہی رنگ کی کیسی بہار ہولی مین | ہوا ہی زور چمن آشکار ہولی مین
عجب یہ ہند کی دیکھی بہار ہولی مین

اب اس مہینے مین پہونچی ہی یان تلک یہ چال | فلک کا جامہ پہن سُرخی شفق سے لال
بنا کے چاند و سورج کے آسمان پر تھال | فرشتے کھیلے ہین ہولی بنا عبیر و گلال
پھر آدمی کا بھلا کیا شمار ہولی مین

گلون نے پہنے ہین کیا کیا ہی جوڑے رنگ برنگ | کہ جیسے کپڑے یہ معشوق ہین پہنتے تنگ
ہوا سے پتّون کے بجتے ہین تال اور مردنگ | تمام باغ مین کھیلین ہین ہولی گل کے سنگ
عجب طرح کی مچی ہی بہار ہولی مین

بہار ہولی کی ہم نے تو برج مین دیکھی
کوئی تو ڈوبا ہی دامن سے لیکے تا چولی
کہین نہو دیگی اس لطف کی میان ہولی
کوئی تو مرلی بجاتا ہی کہ کنہیا جی

ہی دھوم دھام یہ بے اختیار ہولی مین

جو کچھ کہاتی ہی اہلا بہت پیا پیاری
گلال دیکھ کے پھر چہاتی کھول دی ساری
چلی ہی اپنے پیا پاس لے کے پچکاری
پیا کی چھاتی سے لگتی ہی چاہ کی ماری

نہ تاب دل کو رہی نی قرار ہولی مین

جو کوئی سیانی ہی اُن مین تو کوئی ہی نا گند
کوئی دلاتی ہی ساتھن کو یار کی سوگند
وہ شور بور تھین سب نگ سی نپٹ یکچند
کہ ابتو جامہ و انگیا کے ٹوٹے ہین سب بند

پھر آ کے کھیلینگے ہو کر دو چار ہولی مین

## مخمس ہشتم

کب لالۂ و گل کر سکین عارض سے تیرے ہمسری
محبوب تجھسے سیکھ لین ناز و ادا و دلبری
قد سے خجل سرو سہی رفتار سے کبک دری
ای چہرۂ زیبا ے تو رشکِ بتان آذری

ہر چند وصفت میکنم در حُسن زان زیبا تری

ہی شور تیرے حسن کا لیکر زمین سے چرخ تک
دیکھے ہی جو تیرے تئین کہتا یہی ہی یک بیک
دن رات صورت کو تری شمس و قمر رہتے ہین تک
تا نقش می بندد و سمک کس را ندیدہ ست این فلک

حوری ندانم یا ملک فرزند آدم یا پری

تیرا رخ رعنا صنم بھر کر نظر دیکھے ہی جو
دیوانے تیرے عشق مین ویسے نہین کچھ ایکدو
کھودے ہی وہ ایمان کو باندھے ہی وہ زنار کو
عالم ہمہ یغما ے تو خلق خدا شیدا ے تو

این نرگس رعنا ے تو آوردہ رسم کافری

ہی خلق و خوبی مین بھرا اس طور سے وہ نازنین
گر اس بیان کے راست کا آتا نہین تجھکو یقین
بہزاد و مانی دیکھتے تو ہوتے وہ حیرت قرین
صورت گر زیبا ے چین رو صورت آن یار بین

یا صورتے کش یا انچنین یا ترک کن صورتگری

مین خلق مین ہر سو عیان رنگین ادا زیبا صنم
گلگون قبا نازک بدن صد زیب و زینت سے بہم
کی غور تو سچ ہی یہی مجھ کو محبت کی قسم
آفاقہا گردیدہ ام مہر بتان ورزیدہ ام
بسیار خوبان دیدہ ام لیکن تو چیزے دیگری

آیا نظر جس روز سے تجھ سا شکر لب مہ لقا
ابرو کمان جادو نظر شیرین سخن و رعنوزا
اپنے وطن کو چھوڑ کر مثل نظیر مبتلا
خسرو غریب است و گدا افتادہ در شہر شما
باشد کہ از بہر خدا سوے غریبان بنگری

## مخمس نہم

آہ یہ کس شعلہ رو سے طبع اب مایوس ہی
جو سپند آسا جگر اس آگ کا مانوس ہی
اور تپ غم کی تپش اس چہرے پر محسوس ہی
کس کی نیرنگی یہ برق شعلۂ فانوس ہی
جو شرر اس سے اٹھا سو جلوۂ طاؤس ہی

بزم مین تیری صنم جسدم بہ چشم تر گئے
مر گئے پھر جی اٹھے تڑپا کیے دکھ بھر گئے
دیکھ تیرے حسن مین کیا کیا ہوا ای گھر گئے
صبر اور تسکین یہان سے کوچ کب کے کر گئے
اب وداع ننگ ہی اور رخصت ناموس ہی

مین نے جانا لیچلینگے یہ گلستان کی طرف
یا کنار آب یا تو کوے جانان کی طرف
نے وہ صحرا لیگئے نے باغ و بستان کی طرف
لیگئے اکبار تو گور غریبان کی طرف
جس جگہ جان تمنا سو طرح مایوس ہی

مین جو وان پہونچا تو اس جا ڈھیر دیکھے خاک کے
کوئی بے سایہ کہین سایہ کسی پر کیا کرے
اتنے مین عبرت پکڑ کر ہاتھ میرا خوف سے
مرقدین دو تین دکھلا کر لگی کہنے مجھے
یہ سکندر ہی یہ دارا اور یہ کیکاؤس ہی

یہ وہ ہین جنکو کہ ہفت اقلیم دیتی تھی خراج
یہ وہ ہین جنکو کہ ہفت افلاک سے اترا تھا تاج

یہ وہ ہین جن کا فرشتون کو نہ ملتا تھا مزاج
پوچھو تو ان سے کہ مال و حشمتِ دنیا سے آج

کچھ بھی انکے پاس غیر از حسرت و افسوس ہی

کر دیا ہی عشق کے غم نے تو بے طاقت تجھے
اس مرض کی بیطرح لپٹی ہی اب آفت تجھے

بس یہ کہتا ہی نظیر اب نکتۂ حکمت تجھے
گر نہ بخشے شافعِ محشر شفا قدرت تجھے

عارضہ سے تیرے تو حیران جالینوس ہی

## مخمس دہم ۱۰

سرورا تو وہ نبیؐ جسکے نہین بعد نبیؐ
دیکھ کر شان تری عرش کی بھی شان دبی

انبیاؑ تجھسے کہین وقتِ شفاعت طلبی
مرحبا سید مکی مدنی العربی

دل و جان باد فدایت چہ عجب خوش لقبی

ہی ترے جلوہ سے مسجودِ ملائک آدم
ہی ترے نور سے پر نور حدوث اور قدم

دیکھکر حسن کے شیدا ترے دونون عالم
من بیدل بجمال تو عجب حیرانم

اللہ اللہ چہ جمال است بدین بوالعجبی

تجھکو گر خالق کونین نہ پیدا کرتا
پھر تو یہ ارض و سما ہوتے نہ پیدا اصلا

گرچہ اولاد مین آدم کی ہوا تو پیدا
نسبتے نیست بذات تو بنی آدم را

برتر از عالم و آدم تو چہ عالی نسبی

ابر احسان و کرم سے ترے سیراب انام
ثمرِ خلق سے ہی تیرے جہان شیرین کام

ای تر و تازگی افزاے ریاضِ اسلام
نخل بستان مدینہ ز تو سر سبز مدام

زان شدہ شہرۂ آفاق بشیرین رطبی

موسیٰ و عیسیٰ و داؤد جہان تھے مامور
وہین نازل ہوئی توریت و انجیل و زبور

انکی ہر خاص زبان مین کہ نہو فہم سے دور
ذات پاک تو درین ملک عرب کردہ ظہور

زان سبب آمدہ قرآن بزبان عربی

جب گیا سوئے فلک کرکے زمین کے طی دشت — دیکھے سب باغ و بہشت ایک سے لیکر تا ہشت
کرچکا گلشن نہ چرخ کا جب تو گلگشت + — شب معراج عروج تو ز افلاک گذشت

بمقامے کہ رسیدی نرسد ہیچ نبیؐ

وہ فرشتہ کہ جو ہو حامل عرش اعظم — آکے در پر ترے آنکھون کو کرے فرش قدم
اور ادب سے یہ کہے کھاکے ترے در کی قسم — نسبت خود بسگت کردم و بس منفعلم

زانکہ نسبت بہ سگ کوے تو شد بے ادبی

سوز عصیان سے جگر سوختہ جب مخلوقات — آئین صحرائے قیامت مین طلبگار نجات
کہین سرچشمۂ احسان ہی شہا تیری ذات — ما ہمہ تشنہ لبانیم و توئی آب حیات

لطف فرما کہ ز حد میگزرد تشنہ لبی

ہی ظفر کے دل بیمار کا بھی حال وہی — اور اسی طرح سے اب چارہ طلب ہی وہ بھی
کہ گیا آکے اثنا مین تری جیسے قدسی — سیدی انت حبیبی و طبیب قلبی

آمدہ سوے تو قدسی پے درمان طلبی

مخمس یازدہم

کوئی جا دے جو اُدھر شام و پگاہے گاہے — تو کہے اُس سے یہ با نالۂ و آہے گاہے
چاہیے رحم سر حال تباہے گاہے — اس طرف بھی تمھین لازم ہی نگاہے گاہے

دم بدم لحظہ بلحظہ نہین گاہے گاہے

دلپہ سوزش ہی سدا لب پہ ہی ہر دم دم سرد — اشک سرخ آنکھون مین ہین رنگ ہی رخسار کا زرد
ہمدمو پوچھو نہ کچھ حال دل غم پرورد — ہی بلا کثرت اندوہ و ہجوم غم و درد

دل کو فرصت نہین اتنی کہ کراہے گاہے

فرصت اکدم کی نہ دی دل کو ہجوم غم نے — خون کے دریا کئے جاری گئی چشم نم نے
جو نہ کہنا تھا کہا تیرے لیے عالم نے — ابتو یہ عہد کیا چاہ کے تم کو ہم نے

رو سیہ ہو جو کسی اور کو چاہے گا ہے

جیسے مین عشق مین اک شوخ کے ہون بیخود و خواب
دیکھنا اسکو بھی اک دن یونہین با چشم پُر آب
کہ فغان لب پہ ہو اور چشم سے جاری خوناب
وہ بھی ہو جاویگا میری ہی طرح سے بیتاب
اُس کو پہونچا جو ظفر صدمہ آہ گاہ ہے

## مخمس دوازدہم

گفتگو اورون کی شامل کبھی ایسی تو نہ تھی
رہتی اس بزم مین کل کل کبھی ایسی تو نہ تھی
ہوئی خفت ہمین حاصل کبھی ایسی تو نہ تھی
بات کرنی مجھے مشکل کبھی ایسی تو نہ تھی
جیسی اب ہے تری محفل کبھی ایسی تو نہ تھی

پوچھتا ہون دل بیتاب سے مین یہ ہر بار
پھر جو تو مضطرب اتنا ہے بتا تو ہی یار
کہ نہ سیماب نہ تو برق نہ شعلہ نہ شرار
لیگیا چھین کے کون آج ترا صبر و قرار
بیقراری تجھے اے دل کبھی ایسی تو نہ تھی

ہون تو مدت سے ترا شیفتہ رو سے نکو
پس نظر ملتے ہی دل پہ نہ رہا کچھ قابو
پر جواب حال ہوا ہے یہ نہ دیکھا تھا کبھو
تیری آنکھون نے خدا جانے کیا کیا جادو
کہ طبیعت مری مائل کبھی ایسی تو نہ تھی

جلوہ اپنا جو مہ چاردہ نے دکھلایا
آج جو اوج پہ تو اتنا چمک کر آیا
مین نے پوچھا یہ نیا نور کہان سے پایا
عکس رخسار نے کسکے ہے تجھے چمکایا
آب تجھ مین مہ کامل کبھی ایسی تو نہ تھی

نہین پروا اُسے افسوس کہ میرا بسمل
نہین معلوم کہ کا شر ہے کدھر کو مائل
تڑپے ہے خاک پہ اتبک کہ گیا خاک مین مل
نگہ یار کو اب کیون ہے تغافل اے دل
وہ ترے حال سے غافل کبھی ایسی تو نہ تھی

جانتا ہی اُسے تو خوب کہ ہی عاشق زار
وہ کسی بات پہ تجھسے نہین کرتا تکرار
دل تو کیا جان کے دینے مین نہین ہی انکار
کیا سبب تو جو بگڑتا ہی ظفر سے ہر بار
خو تری جور شمائل کبھی ایسی تو نہ تھی

مخمس سیزدہم

ہمیشہ از ندامت اشکبارم
مگر از رحمت امیدوارم
ز جرم خویشتن خود شرمسارم
الٰہی واقفے از حال زارم
تو میدانی کہ جز تو کس ندارم

گناہون کا مرے ازبس ہی طغیان
تری بے دستگیری ہون ہراسان
رہے ہی موجزن طوفان پہ طوفان
الٰہی عرق ام در بحر عصیان
ز دست رحمت افگن بر کنارم

جہان ہی مجمع ارباب غفلت
یہان پی کر شراب ناب غفلت
مہیا ہین سبھی اسباب غفلت
الٰہی رفتہ ام در خواب غفلت
بدہ بیداری زین کار و بارم

ترے آگے نہین مانند تصویر
مری کیا رستگاری کی ہو تدبیر
زبان عذر کو یارا ے تقریر
الٰہی کردہ ام بسیار تقصیر
وزان حضرت نہایت شرمسارم

بجا ہی گر دل مضطر کراہے
نہ پائی منزل مقصود گاہے
کہان ٹھہرے جو کچھ آرام چاہے
الٰہی بر کشا از غیب راہے
ز چندین سال و مہ در انتظارم

تجھی کو زیب دے ہی حکمرانی
نہ جانون مین غضب زی مہربانی
کہ تیرے ہاتھ موت اور زندگانی
الٰہی گر برانی ور بخوانی +

تو دانی بندۂ بے اختیارم

سیہ کاری مین ہون غلطان و پیچان
کرون کیا اپنی جمعیت کا سامان
پریشان حال مثل زلف خوبان
آلہی خاطرم را جمع گردان
کہ مسکین و پریشان روزگارم

نہ گریہ مین نہ سوز دل مین تاثیر
تجھی سے ہے امید عفو تقصیر
گنا ہون کی ندامت سے ہون دلگیر
آلہی از کمال لطف بپذیر
دل سوزان و چشم اشکبارم

رہا مین جیسے یان خرسند و فیروز
رہون دونون جہان مین بہرہ اندوز
یونہین ہون حشر کو بھی جلوہ افروز
آلہی گر عزیزم کردی امروز
مکن فردا بہ نزد خلق خوارم

ظفر ہی جن کو ایمان اپنا درکار
کہے ہی دیکھ تو کیا مرد ہشیار
دعا ایسان کی وہ مانگے ہین ہر بار
آلہی بر جنید ایمان نگہدار
کہ اینست اصل جاہ و اعتبارم

## مخمس چہاردہم

یکایک آئی کہان سے بلا کہو تو سہی
ہوئی ہی کاہشون کی وجہ کیا کہو تو سہی
یہ کیون اُتر گیا منھ چاند سا کہو تو سہی
یہ حال عشق مین کسکے ہوا کہو تو سہی
ہلال کیون ہوے ای مہ لقا کہو تو سہی

جبین سے نور وہ کیا ہو گیا کہو تو سہی
مری طرح ہو کہین مبتلا کہو تو سہی
ضیاے مہرخ نے کدھر رخ کیا کہو تو سہی
یہ حال عشق مین کس کے ہوا کہو تو سہی
ہلال کیون ہوے ای مہ لقا کہو تو سہی

خدا کے واسطے بتلاؤ کیا ہین یہ سامان
کہ رنگ رخ متغیر ہی ای مہ تابان

نہ وہ ادا نہ وہ غمزہ نہ وہ خوشی کے نشان — نہ وہ مزاج نہ وہ چھچے نہ وہ ہنسیان

اُداس رہنے کا باعث ہی کیا کہو تو سہی

بیان ہم سے کرو کون سا تمھین غم ہی — یہ بے سبب نہین اصلا مزاج برہم ہی

ہوا ہی کچھ نہ کچھ ایسا کہ فکر ہردم ہی — یہ کیا سبب ہی کہ لب خشک چشم پر نم ہی

کرو حجاب نہ بہر خدا کہو تو سہی

نہین ہو وصل پہ راضی اگر تم ای خوشخو — تو چاہیے لب رنگین کا ایک بوسہ دو

کرو نہ شرم جو منظور ہی تو صاف کہو — جواب کچھ مری باتون کا دو خموش نہو

زبان سے اپنے بُرا یا بھلا کہو تو سہی

نہین ہی خوب رقیبون سے ربط ای خوشخو — بدی کرین گے یہ سمجھائے دیتے ہین تم کو

اگر عقیل ہو تو نیک و بد کو بھی سمجھو — جواب کچھ مری باتون کا دو خموش نہو

زبان سے اپنی بُرا یا بھلا کہو تو سہی

ہمین کو رنج دم قیل و قال دیتے ہو — رقیب کو نہین ایسا ملال دیتے ہو

جواب غیر کو قبل از سوال دیتے ہو — ہماری بات جو سُن سُن کے ٹال دیتے ہو

مزا ہی دل کے جلانے مین کیا کہو تو سہی

ملال کی تو کوئی بات تھی نہ ای خوشخو — گئے تھے چھوڑ کے ہم تو ہنسی خوشی تمکو

بھرا رقیب نے شب کو اگرچہ تم نہ کہو — کلام آج رُکاوٹ سے کے ساتھ کرتے ہو

مرا قصور بتاؤ خطا کہو تو سہی

ہزارون گذرے ہین لیلی جمال قیس مزاج — ہمیشہ ہوتے ہین عاشق گدا و صاحب تاج

نہ قحط جنس محبت تھا اسطرح جو ہی آج — ہوا وفا کے عوض بے وفائیون کا رواج

یہ کیون زمانے کی بدلی ہوا کہو تو سہی

بڑھا مین گفتین پہلے وہ گرمجوشی کی — شریک بزم رہے خوب بادہ نوشی کی

نہ تھا حجاب نہ عادت تھی یون خموشی کی … بیان صاف کرو وجہ چشم پوشی کی
سنا کسی سے جو ہو برملا کہو تو سہی

ہین یاد تم کو دغا بازیان زمانے کی … ہمیشہ سے یہی عادت ہی قسمین کھانے کی
فقط یہ گھات ہی یان سے اب اُٹھکے جانے کی … عبث عبث نہ قسم کھاؤ کل کے آنے کی
کیا ہی کون سا وعدہ وفا کہو تو سہی

بہار کا بھی نہین ہی مدام نظم و نسق … خزان نے دفتر گل کے اُلٹ دیے ہین ورق
خوشی کے واسطے ہی اک نہ ایک روز قلق … غرور حسن دو روزہ پہ ہی تمھین نا حق
شباب کس کا رہا ہی سدا کہو تو سہی

سراسری ہی یہ تقریر اُن کی شائستہ … کبھی ملے تو کہا کان مین یہ آہستہ
مزاج کیسا ہی کیا ہو کسی کے وابستہ … اسیر زلف سے وہ پوچھتے ہین دانستہ
اس انتشار کا کچھ ماجرا کہو تو سہی

بیان ہو نہین سکتا ہی اُس کی شوخی کا … جواب ہی نہین دیتا سوال کا سیدھا
سٹری بنا دیا مجھکو یہ واقعہ ہی نیا … ہوا مین سائل بوسہ تو ہنسکے کہنے لگا
مزاج کیسا ہی بہر خدا کہو تو سہی

کرو بیان خدارا کچھ اپنی وحشت کا … وبال جان ہوے پیچ کیا پڑا ایسا
ہوا ہی کیون تمھین محبوب کی طرح سودا … تمھارا دل تو نہ عالم اسیر گیسو تھا
یہ کس طرح سے ہوا مبتلا کہو تو سہی

## مخمس پانزدہم

مجھے تو کہتے ہو رنگ تیرا گھڑی مین کچھ ہی گھڑی مین کچھ ہی
زمانہ کی طرح ڈھنگ کس کا گھڑی مین کچھ ہی گھڑی مین کچھ ہی
نہ آج مانونگا کل کا وعدا گھڑی مین کچھ ہی گھڑی مین کچھ ہی

کسے بھروسا کہ دم کا نقشا گھڑی مین کچھ ہی گھڑی مین کچھ ہی
گھڑی کی صورت لگا ہی کھٹکا گھڑی مین کچھ ہی گھڑی مین کچھ ہی

ولا نہ کر غم سے اشکباری کہ آس مین ہی امید داری
جو یون ہی ٹھہرےگی بیقراری تو ہو چکی زندگی ہماری
یہ خوبی اعمال کی ہی ساری کسی کو عزت کسی کو خواری
یہ رنج و زحمت ہی اعتباری نہ عیش و عشرت ہی اختیاری
کبھی ہی دھوپ اور کبھی ہی سایا گھڑی مین کچھ ہی گھڑی مین کچھ ہی

مین ہون مریضِ تپِ محبت عیان ہی بیتابیون کی صورت
مین دل جلا ہون دم عیادت نہ جی کے بچنے کی آئی نوبت
جو کوئی دم پائے گرم صحبت تو پھونکے جا صورِ سحرِ الفت
نہ سمجھے ہمدم ذرا بھی غفلت کہ مثلِ اخگر ہی دل کی حالت
جو دم مین زندہ تو پل مین مردا گھڑی مین کچھ ہی گھڑی مین کچھ ہی

فراق ہی موت کی نشانی جواب دیتی ہے زندگانی
محال ہی ضبط خون چکانی کمال ہی زور ناتوانی
یہی ہی اس درد کی کہانی عیان ہی منہ پر تپ نہانی
مین کیا کہون نامہ بر زبانی یہ کہیو دم بھر رہا ہی جانی
نہ کہیو آنے مین دم کا وقفا گھڑی مین کچھ ہی گھڑی مین کچھ ہی

نہ عہد دوران کو استواری نہ قصر گردون کو پائداری
جہان مین ہمہری اُسکی جاری عیان ہی ماہیت اُسکی ساری
فلک کو شبنم سے اشکباری زمین کو پھولون سے داغداری
نہ پوچھیے گردش ہماری کہ کیا ہی ہر آن بیقراری

زمانے کا رنگ مثل حربا گھڑی مین کچھ ہر گھڑی مین کچھ ہر

## مخمس شانزدہم

جانِ ہا سید مکی مدنی العربی — من فدا سید مکی مدنی العربی
احسنا سید مکی مدنی العربی — مرحبا سید مکی مدنی العربی

دل وجان باد فدایت چہ عجب خوش لقبی

کرد از جلوۂ خود مقتبس این عالم را — کردہ عرش برین جاے گہے مقدم را
نظرے کن بعنایات خودش حالم را — نسبتے نیست بذات تو بنی آدم را

برتر از عالم وآدم تو چہ عالی نسبی

عشق واران مدینہ ز تو سر سبز مدام — رہ گرایان مدینہ ز تو سر سبز مدام
کشتِ و میدان مدینہ ز تو سر سبز مدام — نخل بستان مدینہ ز تو سر سبز مدام

زان شدہ شہرۂ آفاق بشیر بن ربطی

بخدا از خط وخال تو عجب حیرانم — از قد سر و مثال تو عجب حیرانم
نرسد مہ بکمال تو عجب حیرانم — من بیدل بجمال تو عجب حیرانم

اللہ اللہ چہ جمال است بدین بوالعجبی

دعوی وصف ترا دارم وبس منفعلم — تن بتوصیف تو در دادم وبس منفعلم
خویش را عاشق تو دانم وبس منفعلم — نسبتے خود بہ سگت کردم وبس منفعلم

زانکہ نسبت بسگ کوے تو شد بی ادبی

موسیٰ از آمد توریت حسب کرد ظہور — عیسیٰ انجیل چو آورد نسب کرد ظہور
چونکہ آن صاحب لولاک نصب کرد ظہور — ذات پاک تو کہ در ملک عرب کرد ظہور

زان سبب آمدہ قرآن بزبان عربی

جان جان سوختہ جانیم وتوئی آب حیات — سر بسر تفتہ لبانیم وتوئی آب حیات

پس ترا چونکہ بخوانیم و توئی آب حیات — ما ہمہ تشنہ لبانیم و توئی آب حیات

لطف فرما کہ ز حد میگذرد تشنہ لبی

چشمۂ فیض رسا سوے من انداز نظر — قبلۂ اہل ضیا سوے من انداز نظر
عین رحمت بخدا سوے من انداز نظر — چشم رحمت بکشا سوے من انداز نظر

اے قریشی لقبے ہاشمی و مطلبی

رتبۂ منزلتش از ہمہ ادراک گذشت — تا سر چرخ برین از مہد خاک گذشت
چون تو از عرش برین صاحب لولاک گذشت — شب معراج عروج تو ز افلاک گذشت

بمقامیکہ رسیدی نہ رسد ہیچ نبی

پیش تو شاہ و شہنشاہ کند عجز و نیاز — کیست آن کس کہ با نکس نرسد عجز و نیاز
این ہمہ از تو نمایند ز حد عجز و نیاز — بدر فیض تو استادہ بصد عجز و نیاز

زنگی و رومی و طوسی یمنی و حلبی

سرور اہل ہدا انت شفاء القلوب — محرم راز خدا انت شفاء القلوب
بین خلیل احمد را انت شفاء القلوب — یا طبیب الفقرا انت شفاء القلوب

آمدہ پیش تو قدسی پے درمان طلبی

## مخمس ہفتدہم

واہ کیا شان ہے کیا رتبہ ہے سب سے عالی — مستفیض اند ز تو از عربی تا عجمی
کس پیمبر کو سوا آپ کے معراج ہوئی — مرحبا سید مکی مدنی العربی

دل و جان باد فدایت چہ عجب خوش لقبی

تجھ سے ہی عرش معلی کو جلا اور ضیا — ہست شمع تو شبستان قدم را ز خدا
نسل آدم میں ہی تو گرچہ بظاہر پیدا — نسبتے نیست بذاتِ تو بنی آدم را

برتر از آدم و عالم تو چہ عالی نسبی

ترے دیدار کا مشتاق ہون مین شاہ امم
حُسن رخ کی ترے تعریف ہی قرآن مین رقم

برفگن پردۂ رخسار خود از رحم و کرم
من بیدل بجمال تو عجب حیرانم

اللہ اللہ چہ جمال است بدین بوالعجبی

ای شہ جود و سخا تجھ پہ درود اور سلام
اک نظر میری طرف بھی ہو باحسان تمام

باعث کون و مکان جلوۂ حق خیر انام
نخل بستان مدینہ ز تو سرسبز مدام

زان شدہ شہرۂ آفاق بشیرین رطبی

تجھ پہ جان میری نثار اے شہ عالی ہمم
عرض کرتے تھے ہر اک لحظہ یہ غوث الاعظم

ہمدران دم کہ گذشتند ز عرش اکرم
نسبت خود بسگت کردم و بس منفعلم

زانکہ نسبت بہ سگ کوے تو بس بے ادبی

مصدر علم لدنی ہی تری ذات حضور
مظہر نور خدا عاشق و محبوب غفور

یک نظر سوے من انداز کہ باشم مسرور
ذات پاک تو کہ در ملک عرب کرد ظہور

زان سبب آمدہ قرآن بزبان عربی

ہین اطاعت مین تری حور و ملک اور جنات
واہ ہر ایک تری بات ہی مانند نبات

تو ئی محبوب خدا شافع یوم العرصات
ما ہمہ تشنہ لبانیم و تو ئی آب حیات

لطف فرما کہ زحد میگذرد تشنہ لبی

دہشت روز جزا سے ہون سراپا مضطر
سر بسر بوجھ گناہون کا ہی میرے سر پر

عاصیانراست تو ئی بہر شفاعت سرور
چشم رحمت بکشا سوے من انداز نظر

اے قریشی لقبی ہاشمی و مطلبی

تھا فلک سیر ترا اشہب خوش رو یکدست
کہتے تھے رتبۂ عالی سے ہین تیرے ہم پست

عیسیٰ و آدم و موسیٰ و ملائک یک لخت
شب معراج عروج تو ز افلاک گذشت

بمقامیکہ رسیدی نرسد ہیچ نبی

مجھکو بھی کیجیے فیضان نظر سے ممتاز
اک نظر میری طرف بھی شہ عالی اعجاز
گشت کونین زفیض تو ہمہ سرافراز
بدر فیض تو استادہ بصد عجز و نیاز

زنگی و رومی و ہندی یمنی و حلبی

نفس امارہ کے ہاتھون سے ہوا ہون مغلوب
ہی گناہون سے خلیل احمد عاصی محجوب
حافظم باش کہ ہستی تو خدا را محبوب
یا طبیب الفقرا انت شفاء لقلوب

آمدہ پیش تو قدسی پے دربان طلبی

## مسدس اُردو

### اول

جہان مین نام تو سنتے تھے ہم جدائی کا
دیا فلک نے ہمین یہ ستم جدائی کا
ولے نہ دیکھا تھا درد و الم جدائی کا
بُرا ہی مرگ سے اک ایک دم جدائی کا
عضب ہی قہر ہی یار و ستم جدائی کا
خدا کسی کو نہ دکھلائے غم جدائی کا

گھڑی گھڑی مین اُٹھے ہی تڑپ کے دل سے آہ
جو کوئی شکل مری دیکھتا ہی اب واللہ
جگر کے ٹکڑے نکلتے ہین اشک کے ہمراہ
یہی کہے ہی وہ سینہ سے سرد بھر کر آہ

عضب ہی قہر ہی یار و ستم جدائی کا
خدا کسی کو نہ دکھلائے غم جدائی کا

مجھے نہ کیونکہ مرے دل مین داد اور بیداد
نہ جی کو چین نہ آنکھون کو سکھ نہ دل ہی شاد
کہ تھے جو عیش و طرب سب وہ ہوگئے برباد
بھلا مین کس سے اب اس ظلم کی کرون فریاد

عضب ہی قہر ہی یار و ستم جدائی کا
خدا کسی کو نہ دکھلائے غم جدائی کا

کبھی تو یار کے آنے کی راہ تکتا ہون
کبھی تو آہوے جنگل مین جا بھٹکتا ہون
گلی مین اُس کی کبھی جا کے سر ٹپکتا ہون
نکلتی جان نہین اور پڑا سسکتا ہون

غضب ہی قہر ہی یار و ستم جدائی کا
خدا کسی کو نہ دکھلائے غم جدائی کا

پھرون ہون دشت و بیابان مین رات دن غمناک — جلاتا آہ کے شعلہ سے سب خس و خاشاک
خراب حال جگر خستہ اور گریبان چاک — یہ جس پر آن پڑے غم وہ کیا جیے پھر خاک

غضب ہی قہر ہی یار و ستم جدائی کا
خدا کسی کو نہ دکھلائے غم جدائی کا

کبھی چمن کو جو گھبرا کے ہون نکل جاتا — تو وان بھی ہائے ذرا دل نہین ہی ٹھہراتا
جدھر کو جاؤن اُدھر غم جگر کو ہی کھاتا — عجب خرابی ہی کچھ ہائے بن نہین آتا

عجب ہی قہر ہی یار و ستم جدائی کا
خدا کسی کو نہ دکھلائے غم جدائی کا

نہ بھوکھ لگتی ہی نی نیند منھ دکھاتی ہی — جو دن ہیے ہی لہو رات مجھکو کھاتی ہی
نہ دل لگی نہ کوئی چیز مجھ کو بھاتی ہی — کلیجہ اوٹے ہی اور چھاتی امڈی آتی ہی

غضب ہی قہر ہی یار و ستم جدائی کا
خدا کسی کو نہ دکھلائے غم جدائی کا

جدائی ہائے محبت کی کیا بُری ہی شی — کہ دل نہ بزم مین بہلے نہ خوش لگے ہی جی
**نظیر** ہجر کے اب غم کو روئیے تا کی — بہت بُرا ہی یہ عاشق کے حق مین دُکھ ہی ہی
غضب ہی قہر ہی یار و ستم جدائی کا — خدا کسی کو نہ دکھلائے غم جدائی کا

## دوم

جب سے تمکو لیگیا ہی یہ فلک ظلم کہین — جی ترستا ہی کہین اور چشم ہی پُرنم کہین
ہم پہ جو گذرا ہی وہ گذرا کسی پر کم کہین — نہ تسلی ہی نہ دل کو چین ہی اکدم کہین
چھوٹ جاوین غم کے ہاتھون سے جو نکلے دم کہین — خاک ایسی زندگی پر تم کہین اور ہم کہین

ہر گھڑی آنسو بہانا دیدۂ خونبار سے
آہ و نالہ کھینچنا ہر دم دل بیمار سے
رات دن سر کو پٹکنا ہر در و دیوار سے
ہی برا احوال ابتو ہجر کے آزار سے

چھوٹ جاوین غم کے ہاتھون سے جو نکلے دم کہین
خاک ایسی زندگی پر تم کہین اور ہم کہین

نہ کسی سے مہر و الفت نہ کسی سے پیار ہی
دل اُدھر سینہ مین تڑپے جی ادھر بیمار ہی
نہ کوئی اپنا رفیق اور نہ کوئی غمخوار ہی
کیا کہین ابتو بہت مٹی ہماری خوار ہی

چھوٹ جاوین غم کے ہاتھون سے جو نکلے دم کہین
خاک ایسی زندگی پر تم کہین اور ہم کہین

پر نہین اُڑ کر تمھارے پاس جو آجائیے
چشم تر اور داغ سینہ کے کسے دکھلائیے
جی ہی جی مین کب تلک لخت جگر کو کھائیے
دل سمجھتا ہی نہین کیونکر اسے سمجھائیے

چھوٹ جاوین غم کے ہاتھون سے جو نکلے دم کہین
خاک ایسی زندگی پر تم کہین اور ہم کہین

اب جو اپنے حال پر ہم خوب کرتے ہین نگاہ
ہی جو کچھ ظلم و ستم ہم پر کہین کیا تم سے آہ
ہر گھڑی مثل نظیر اس غم سے ہی حالت تباہ
بن موئے اب تو نظر آتا نہین ہرگز نباہ

چھوٹ جاوین غم کے ہاتھون سے جو نکلے دم کہین
خاک ایسی زندگی پر تم کہین اور ہم کہین

## سوم

اپنے غمخوار دن سے کوئی آن ہنس لے بول لے
پھر کہان یہ دلبری یہ شان ہنس لے بول لے
درد مندون کا نکال ارمان ہنس لے بول لے
دم غنیمت ہی ارے نادان ہنس لے بول لے

مان لے کہنا مرا اے جان ہنس لے بول لے
حسن یہ دو دن کا ہی مہمان ہنس لے بول لے

آج تجکو حق نے دی ہی حسن و خوبی کی بہار
کوندنا بجلی کا اور جوبن کا مست گن اعتبار
چاہنے والون سے کرلے کچھ سلوک و مہر و پیار
کاٹھ کی ہانڈی نہین چڑھتی ہی پیارے بار بار

مان لے کہنا مرا ایجان ہنس لے بول لے
حسن یہ دو دن کا ہی مہمان ہنس لے بول لے

اس قدر مت کر مری جان اپنے جوبن پر گمان
کچھ کا کچھ عالم ہوا پھر کیا ہی اسمین میری جان
یہ نہین رہتا سدا کافر کسی کے پاس ہاں
قہقہہ ٹھٹھا ہنسی اٹھکھیلیان پھر یہ کہان

مان لے کہنا مرا ایجان ہنس لے بول لے
حسن یہ دو دن کا ہی مہمان ہنس لے بول لے

کیا ہمارا حال دل خوبی تری کہتی نہین
آہ کھیتی حسن کافر کی ہری رہتی نہین
یا ہماری چاہ تیرے ناز کو سہتی نہین
ناؤ کاغذ کی پیارے یہ سدا بہتی نہین

مان لے کہنا مرا ایجان ہنس لے بول لے
حسن یہ دو دن کا ہی مہمان ہنس لے بول لے

کیسے کیسے خوبرویان ہو گئے ہین میری جان
تو جو روٹھا روٹھا ہمسے رہتا ہی نامہربان
اپنے غمخوارون سے کیا کیا کر گئے ہین خوبیان
دیکھ پچھتاویگا غافل حسن پر مت کر گمان

مان لے کہنا مرا ایجان ہنس لے بول لے
حُسن یہ دو دن کا ہی مہمان ہنس لے بول لے

حسن کا عالم ستمگر ہر گھڑی ملتا نہین
مجھ سے تیرا روٹھنا ہر دم کا اب جھلتا نہین
گل بھی کھل اکباری ایجان پھر کبھی کھِلتا نہین
دودھ اور دل جب پھٹا پیارے یہ پھر ملتا نہین

مان لے کہنا مرا ایجان ہنس لے بول لے
حُسن یہ دو دن کا ہی مہمان ہنس لے بول لے

اب نظیر آگے ترے رہتا ہی حاضر صبح و شام
پیار سے ہنس بول پیارے پی مرے الفت کا جام

پھر کہان یہ دلبری یہ عیش کی باتین مدام
کچھ نہ ہوئیگا رہیگا آخرش اللہ کا نام

مان لے کہنا مرا اے جان ہنس لے بول لے
حُسن یہ دو دن کا ہی مہمان ہنس لے بول لے

## چہارم

جہان ہی جب تلک یان سیکڑون شادی و غم ہونگے
ہزارون عاشقِ جانباز اور لاکھون صنم ہونگے

کنار و بوس اور عیش و طرب بھی دمبدم ہونگے
مگر جتنے یہ اپنی صنف کے ہین یہ سب عدم ہونگے

نہ یہ چہلین نہ یہ دھومین نہ یہ چرچے بہم ہونگے
میان اکدن وہ آویگا نہ تم ہوگے نہ ہم ہونگے

تمھارا اب ہی جتنا حسن کا عالم غنیمت ہی
اگر ہی بیش تو بہتر وگرنہ کم غنیمت ہی

ہمارا دیکھنا اور عاشقی کا دم غنیمت ہی
بھروسا کچھ نہین دم کا عزیزو دم غنیمت ہی

نہ یہ چہلین نہ یہ دھومین نہ یہ چرچے بہم ہونگے
میان اکدن وہ آویگا نہ تم ہوگے نہ ہم ہونگے

ہماری چشم بیگی اور تمھارے عارض گلگون
غرض تم وقت کے لیلی ہو پیارے اور ہم مجنون

گھڑی بھر بیٹھ کے ہم پاس کر لو عیش بوقلمون
کسی کے کہنے سننے پر نہ جاؤ دیکھو کہتا ہون

نہ یہ چہلین نہ یہ دھومین نہ یہ چرچے بہم ہونگے
میان اکدن وہ آویگا نہ تم ہوگے نہ ہم ہونگے

اگر تم نے ہمارے دل کو دُکھ دے دیکے ترسایا
غلط فہمی تمھاری ہی یا کہ جس نے تم کو سکھلایا

گیا جب وقت کا فرہاتھ سے پھر ہاتھ کب آیا
غرض ہم نے تو اب بھی اور تمھین آگے بھی سمجھایا

نہ یہ چہلین نہ یہ دھومین نہ یہ چرچے بہم ہونگے
میان اکدن وہ آویگا نہ تم ہوگے نہ ہم ہونگے

ابھی یان لفتین بڑھتی ہین اور دان ناز کی گھاتین
غنیمت ہین طمانچے پیار سے کے اور چاہ کی لاتین

جب انکھیں مند گئیں سب ہو چکیں چتون اشارا تین
کہاں پھر وہ مزے کے اور کہاں یہ عیش کی راتین

نہ یہ چہلیں نہ یہ دھومیں نہ یہ چرچے بہم ہونگے
میاں اکدن وہ آویگا نہ تم ہوگے نہ ہم ہونگے

ہمیں ہی بیقراری اور تمھیں ہر دم طرحداری
غنیمت ہی ہماری اور تمھاری گرم بازاری
نظیر اب کیا کہے آگے غرض آخر بنا چاری
کہاں پھر ہم کہاں پھر تم کہاں الفت کہاں یاری

نہ یہ چہلیں نہ یہ دھومیں نہ یہ چرچے بہم ہونگے
میاں اکدن وہ آویگا نہ تم ہوگے نہ ہم ہونگے

## پنجم

حبذا ختم رسل ہاشمی و مطلبی
کہ کس از تو نہ فرستاد خدا ہیچ نبی
ثمر پیش رس دوحۂ عالی نسبی
بز با نہا شدہ موصوف بہ شیرین رطبی

مرحبا سید مکی مدنی العربی
دل و جان باد فدایت چہ عجب خوش لقبی

تو ہی محبوب پسندیدۂ رب الارباب
ہی بڑا مرتبہ عالی ہی بہت تیری جناب
نام سے تجھ کو پکارین نہیں شرط آداب
اس لیے کرتے ہیں یون یاد بذکر القاب

مرحبا سید مکی مدنی العربی
دل و جان باد فدایت چہ عجب خوش لقبی

آپ کی ذات مقدس کا ہوا جبکہ ظہور
ہوئی مخلوق خدا سب دل و جان سے مسرور
جن و انسان و ملائک کا تو کیا ہی مذکور
کہتے تھے اپنی زبانوں میں یہ سب وحش و طیور

مرحبا سید مکی مدنی العربی
دل و جان باد فدایت چہ عجب خوش لقبی

تھے جو مشتاق لقا عاشق صادق جانباز
دل سے فدوی تری درگاہ کے خاص اہل نیاز

دشنۂ ہجر سے مجروح بصد سوز و گداز
اُنکے ہر ایک لب زخم سے آئی آواز

مرحبا سید مکے مدنی العربی
دل وجان باد فدایت چہ عجب خوش لقبی

ذکر خیر آپ کے وصفون کا جہان ہوتا ہی
منزل رحمت ایزد وہ مکان ہوتا ہی
دل سے ہر اک کے عیان شوقِ نہان ہوتا ہی
اہل مجلس کے بھی یہ ورد زبان ہوتا ہی

مرحبا سید مکے مدنے العربی
دل وجان باد فدایت چہ عجب خوش لقبی

واہ کس درجہ تجمل شب معراج مین تھا
لائے جبرئیل سواری جو طلب حق نے کیا
شوق سے غاشیہ بردار سرافیل ہوا
آسمان پر جو گئے آپ فرشتون نے کہا

مرحبا سید مکے مدنی العربی
دل وجان باد فدایت چہ عجب خوش لقبی

آپ جس وقت شفاعت سے فراغت پائین
جائزہ لینے کو امت کا جنان مین آئین
کہ جو داخل نہوا ہووے اُسے بلوائین
حور و غلمان پئے تعظیم زبان پر لائین

مرحبا سید مکے مدنے العربے
دل وجان باد فدایت چہ عجب خوش لقبی

اسی نغمہ سے پر آوازہ جہان بالکل ہی
جس طرف کان لگا کر کے سُنا یہ غل ہی
گلستان مین یہی آوازِ شکستِ گل ہی
سر ہر شاخ یہی زمزمۂ بلبل ہی

مرحبا سید مکے مدنے العربے
دل وجان باد فدایت چہ عجب خوش لقبی

سرو پر بیٹھ کے ہر قمری شیرین گفتار
شکرستان مین ہر اک طوطی شیرین منقار
دِدۂ کوہ مین ہر ایک تدرو کہسار
اس ترانے کی کیا کرتے ہین ہر دم تکرار

رہنے نہ لالچ لوک کی بلیک او لگہ پرے نا۔تاتے سکوچ سینہہ بھرے اکلات گھرے جل جات سے نینا۔

۷۸۔ نین کے بان لگے جب تے تب تے کل ہی چھن ہون نہین پیاری۔جین پڑے نہین حافظ ہاے رہے دن رین مہا بیقراری۔کا تقصیر بھئی ہم سون جو بسار دئی شدھ ہاے ہماری۔لوگ سبے یہ کہین سن پیاری کہ باجت ہی دوُد ہاتھن تاری۔

۷۹۔ دوہا۔کہا بھیو جو بچھڑے موہن توہن ساتھ۔اوہین جاوکت ہون گوڑی تاؤ اوڑ ایک ہاتھ۔جوکرتار رچے سوسہی دودھ اور بچار اکار تھہ ہی۔سبید پوران پوُرا نہین سینن سب کو کہے یہ گاتھ ہی ہے۔انتر بیچ پریو تو کہا بھیو سومن توتو ساتھ ہی ہے۔جاہ گڑی کٹ ہون اوڑ دوڑ اوڑ اون ہار کے ہاتھ

۸۰۔ کون ٹھگوری مری ہر آج بجائی ہے بانسری یان رس بھئی۔تان سنی جن ہین جن ہین تن ہین تن لاج بدا کر دینھی گھومے کھری کھری کے بارن ودتی کھسا اروبال پربینی۔یان برج سنڈل ہین رسکھان سوکون بھٹو سولٹو نہین کیسنھی۔

۸۱۔ شیت سمے پردیش کو پیو بیان سنو وہ رُوون لاگی۔یارت ہین ہرداس رہین گھر دیوتا پوج مناون لاگی۔اور او یاے نکیونہ کچھو تب ساج کے مین بجاون لاگی۔پیاری پربین بھرے سر میگھ ملار الاپ کے گاون لاگی

۸۲۔ ارے من موڑھ برتھا بھٹکے تو ماس کھو سدھ کون لئی ہے۔جنم بھیو تیہہ پیچھے کہون پہلے اے کری تیہہ چھیرمئی ہے۔سوکروڑان مدھ بھوتو نہین اب ناحق تو ہین یہ او بھ بھئی ہے۔کاہے برتھا بھرے جون اور تو دے ہے دہی جیہہ دینہہ دئی ہے۔

۸۳- بھیٹت ہی سپنے مین بھٹو چکھو خنجل چار واڑے گے اڑے رہی تیون ہنس کے ادھران ہلن پے ادھران وھرے تے دھرے کے دھرے رہے - چونک نوین چکی ادھگی کمھ سوید کے بوند ڈھرے کے ڈھرے رہے - ہاے کھلین ملکین پل مون دل کے بھلاکھ بھرے کے بھرے کے بھرے رہے -

۸۴- آج ری دیکھ گھٹا گھن سندر ساون کیھو سہاؤن ساج رہی - ساج رہی بھوگن بھوگ سنگار سو تیر دئی آج بنو سب کاج رہی - کاج رہی آج گھری وہ نیہہ کی تیرے ادھین گھڑے بر جراج رہی - راج رہی وار ون تھون پر کو مرلی دھرائے میا کر آج رہی -

۸۵- بھاگ کی پھیرا بھیرن تیون گھی گو بند لیگئی بھیتر گوری - بھائی کری من کی پدماکر اوپر نائے ابیر کی جھوری - چھین پیتیا مبر کا مر تے سو وداع دئی میچ کپولن روری - نین بجائے کہی مسکیائے للا پھر آئیو کھیلن ہوری -

۸۶- انجن کو ہر نور گنجل راجت کے من نشتر آن چھبی دے - کے دھی یہ ناگن گی شیو ناتھ کھبی رسنا سل سیوے - چندہ جیاہ چڑھے پھر اے کپولن کول امیرس پیوے - دیکھت ہی بش چھاے گیوار کاٹت ہی کھو کیسے کے جیجئے -

۸۷- شری پت اوبر کھبھان للی نہ ملے ڈرلاجن پریم اگا دھکا - تیسی گلاب کلی چٹکار ن ڈاری مرور منوج کی بادہکا - بیلن سون اور جھی سر جھی شرن جھے سے سمیر سگندھن مادھکا - رادھے ٹری کہہ مادھو مادھو نادھو ٹیرت رادھکا رادھکا -

۸۸- جا کے لیے کل کان تجی گھر ہاین کی جر چا نہین ماتی - جا کے لے سب گوکل مین بزنام بھئین سن مان ملانی - نیدن واگ بناے گپولن بھورہ لال جگاوت آنی - کوٹ کر دن یوین دے پر کنت نہ آپن ہوت سیانی -

۸۹ آلی کہا یہ بیادھ بھی چھتیان انگیین سنو آوت ہی۔ نش داسر نیک سہات کچھو نہین نین تمب ٹرھاوت ہی۔ کون علاج کرون سکھی توہ پوچھت لاج لجاوت ہی جیہ شنک بڑھی کٹ کہینہ دیکھ سکھی توہ اودھ آوت ہی۔

۹۰ کاٹھ چھلی گر لوگ کہین سب تاپس ہوے دشکندہ بلبوری۔ باذن ہوے بل باندھ لیو سب راج دیو سر راج بھلبوری۔ ست ٹار جلندھر کی جوتی ہرنا نش بال کو گرب گلیوری۔ یوہنی ہوے برج نار چھلین انکو سجنی چھل خوب چھلیوری۔

۹۱ کیو برکھ بھان للی سون بھٹو ہے تیروی پریم مڑھو لبواس ہی۔ پیارے دیا کرتے رہیو سب بھول دیو رس کو پرہاس ہی۔ تیروئی روپ رجھاون ارنی آنندکند کیو ارباس ہی واہی بھیوچ نینن کو شیو ناتھ سنواب جوٹ پرکاس ہی۔

۹۲۔ رادھکا کے ملبے کو گوبند کیتنک دنان لو دنیہہ ہتاسی۔ پریت کری رس ریت کری بھری ناہین مون ہان ازوہان ہیہ ناسی۔ یون کہ گوال بلاس ٹرھاے کے چھانڑ گیو سگری گن گانسی۔ واسی کی پھانسی پھنساے گروا بناشی بینو یہ آوت ہانسی۔

۹۳۔ ساردماس سون راس رچو جمناتٹ نیچ بلاس کی چھاوین۔ بین مردنگ پکھاج بین بجاے بتلے پرتاپ ہو گاوین۔ اوہو ہو بھونیہہ کٹا جہ گے کو کرورکے پریت کی پریت رجھاوین۔ ریجھے گوپال جو کو بری پے تو کو براج ہون کون پے پاوین۔

| | خط منظوم بزبان بھاشا | |
|---|---|---|
| | چوپائی | |
| سدھ شری سندر گن کھانی | | اتل کیرت کم جاے بکھانی |

تم سمان سندر جگ ماہین
انگ انگ شوبھا سرساوت
اوپما چندر کہون کم بھاہین
کرون کسان لگ تور بڑائی
رُوم رُوم رسنا مم ہوئی
تاتے اپن مکھو کچھ جالا

آلبن ماسخ کو وَہی ناھیین
چندر بدن لکھ چندر لجاوت
دوکھت چندرا دو کھت کامن
لکھ مت مو رکہی کم جائی
درپن کرون تھور سب جوئی
بتیت آہے جو مو پر بالا

## سورٹھا

پیارے تمھرے ہیت انکھیان تے ندیان بھئیین
تن بھیو بار وریت کٹ کٹ پرت کرار جیون

پریو برہ کو پھیر تم بن سب رت پھر گیین
دن بیت اندھیر رین پرت دن پرت ہین

پنکھ ڈلاوت نین آلر دیکھیین تھر دورس
پھر گت ہین دن رین پر لبن نچھی اوڑن کو

جیون بچھڑت جل مین تم بچھڑت گت یون بھئی
تلپھ تلپھ بھئو چھین روپ سرو درس بن

## دوہا

سکھ اپجاون دکھ ہرن رسکن کی رسکند
اہے من موہن جیت بس سدا رہو آنند

جب تے تم کینھو گون یا یوناہ سندیش
ایسی سُدھ بسرائے کے بلم رہے کہہ دیش

پانی بھیجت کیون نہین پاتے کچھ نہ سہاے
چھن چھن من اکلات ہے تلپھ تلپھ جیہ جائے

کیسی اودھ بدی ہتی جو دینھی بسراے
اب جل درشن کے بنا کیسے تپن بجھاے

کرکا نپت پتیان لکھت جل بھر آوت نین
کورو کاغذ ہاتھ ہی لکھون کہا مین بین

کاغذ بھیجت نین جل کر کانپت مس لیت
پاپی برہا سن بسو تتھا لکھن نہین دیت

لکھن پڑھن کی ہی نہین کہی سنی نہین جات ۔ اپنے جیہ تے جانیو مورے جیہ کی بات

یہ گن پاتی نا لکھون دھرے رہون جیہ سون
تم پیاری من مون بسو پاتی باچئے گون

تپیان تاہ پٹھایئے جو ہووے پردیش ۔ نِش دن من جو بسے واکو کون سندیش

من چاہت ہی ملن کو مکھ دیکھین کو نین
سِرِ دان جو چاہت ہین شبنو پیاری تھری بین

مکھ سشمکھ دیکھو کرین نینین چھین دن رین ۔ کان چہین شبنو سدا سجنی تیرے بین

## چوپائی

کہان لگ تتھا لکھون اب پیاری ۔ ہر روے مانجھ شدھ رہت تمھاری
سو ہے یہی کُشل او چھیما ۔ مگن رہون نِش دن تو پریما
سدا ہو تم جیوت پیاری ۔ جوبن جور چندر اُجیاری

## دوہا

مرگ نینی گج گامنی کٹ کیہر مکھ چند ۔ سدا رہو سنسار مین آنند کند آنند
ٹری دھار تلوار کی کاٹ کرت کچھو ناہ ۔ تیرے درگ جیون جیون مرین تیون تیون کاٹ کرہ

## سورٹھا

تو چتون کی پھانس گرک کرت بچے کر گئی ۔ لگی گہو سگر دمانس کھر کت ہی نکست نہین

## دوہا

سو پیاری تو درس بن بکل رہون دن رین ۔ کب لگ اب یان آیہو نتتھ نہارت نین

## چوپائی

برہ پیر تے رہون ادھیرا — رہ رہ اُٹھت سدا ہی پیرا
دن دن جرجھت بہان بورائی — پران رہین تن سون گھبرائی
سمد بتھاات ہی سرسانو — لہرت آہے سو نجات بکھانو
پریم اگن پر جولت ہی تن مین — لاگے جیون داوانل بن مین
اوٹھن آے رہے ہین پرانا — کرن چہت ہین آپن پیانا
یہ اوسر بھیجو تم پاتی — دیکھت ناہ جوڑاوے چھاتی
پران پلٹ گھٹ سون پھر آوین — منہ سجیون پانی پاوین
امرس جان آد لوانتا — بڑھے ہر کہہ جیہ ماہ انتا
پاتی ناہ سجیون جانون — ہوے تن امرت کرمانون

## دوہا

کون بست مم نکٹ جو کرون نچھا در تور — پران این مین وارہون مانک موتی ٹھور

## سوہا

پاتی جو آوے پریم پگی سکھ چھاے رہے لکھ کے من ماہین
پران نچھادر ہین مم وا پرا اور نہین کچھ موڈھگ پاہین
مول سجیون کھاے جیے وہ دیکھ جیے جیہ کے جیونا ہین
اب اتنی کہون تم سون سجنی تم راکھیو پیر ہمار سدا ہین

## سورٹھا

جیے جلت کچھ بات تم بچھرن کی اہی سکھی — تن ڈولت جم پات تم نہ رہت تھر تھر کنپت
پیارے ماہ بیساکھ لاکھون بن پھولے سمن
لاکھ لاکھ ابھلاکھ ہیہ اوپجے تم درس کو

# کبت

کمل پو چھاہ جیسے سورج پرکاش ہوت کمدا وچھاہ جیسے چندرما پرس تین +
بھونرن اچھاہ جیسے آگم بسنت جان مورن اچھاہ جیسے برکھا سرس تین +
ہنسن اچھاہ جیسے مان سرنیچ ہوت سادھن اچھاہ اچھاہ آوت ارس تین +
سب کو اچھاہ یہ بھانت کر ہوت ہی ہمرد اچھاہ پیارے آپ کے درس تین +

## دوہا

تلپھ تلپھ دیت ہی جیسے جل بن مین
تم درشن نین یہ تیسے بھئے ادھین

کاغذ تھوروہت گھنو سواب لکھو بجاے | سندھو مدھ جل بہت ہی گاگر ناہ سماے

## خط

دُر دریاے بے اعتنائی وشنا ور ورطۂ بےوفائی | مدام بر مراد کامران وشادکام باشند۔

## شعر

شرح شوقت مینوشتم دیدۂ خونبار گفت | جاے سرخیہاش بگذاری کہ من خواہم نوشت

## شعر

انچہ من دیدم ومن می کشم از جور فراق | کہ شنیدہ است وکہ دیدہ است کرا پیش آمد

## شعر

می نویسم نامہ دمشتاق دیدار توام | بستہ ام نرگس صفت برخامہ چشم خویش را

## شعر

چہ می پرسی زمن حال دل غمدیدہ ات چون شد
دلم شد خون وخون شد آب وآب از دیدہ بیرون شد

جانان جس دن سے تم سے جدا ہوا لصدآہ وزاری وباہزاران بےقراری غم والم سینہ بے کینہ پر

قبول کر یہ اشکباری ادھر روانہ ہوا ہون تمہاری دوری مین سر گشتہ و پریشان ہون اگرچہ زندہ ہون پر آرزومند تمہارے وصال باکمال کا ہون خدا عنقریب میسر کرے اور ہمارے دیدۂ انتظار کو تمہارے نور رخسار سے منور۔ ﷺ روزم بغم و شب بالم می گذرد ÷ عمرم ہمہ با محنت و غم می گذرد ÷ ﷺ در یاد تو ایم ہر کجا ایم ÷ بیگانہ مشو کہ آشنا ایم ÷ ہر چند کہ ہمجنس و ہمنفس یہان موجود ہین مگر در ہائے خندیدگی و خرمی مسدود۔ اگرچہ مجمع یاران لطف انگیز ہی اور جام سخن لبریز۔ اگرچہ مجلس رشک چمن ہی اور ہنگام خجلت دہ گلشن۔ مگر پھر اس سے ہیہن کیا۔ ﷺ دران بزمے کہ شمع روی تو نیست ÷ چراغ دیدہ را گل می توان کرد ÷ آہ و نالہ سینۂ بریان سے بار بار ہی چشم خونی بغیر رخ دلدار کے اشکبار۔ جگر پارا پارا ضبط فراق و جدائی کا کب یارا۔ **بیت** مائیم و جراحتِ غریبی ÷ عیسی نتوانَدش طبیبی ÷ ﷺ می گویم دمی گویم و می گویم دمی گویم ÷ بے یار بنا یر شد بے یار بنا ید شد ÷ دل خون ہو کر چشم کی راہ ٹپکتا ہی سینے مین خار جدائی کھٹکتا ہی سچ ہی۔ ع نہ جیتے ہین نہ مرتے ہین عجب حالت ہماری ہی ÷ آہ آہ کون سا درد و ملال ہی جو فلک کجرفتار نے نہ دکھایا۔ افسوس صد افسوس کون سا اندوہ و قلق ہی جس نے سینہ پر کوہ الم نہ گرایا۔ **بیت** اگر دم کا جلنا ہو تو کرون صبر اے خدا ÷ آٹھون پہر سلگتا ہی چولھے مین جائے دل ÷ تمہاری بے وفائی سے ناک مین دم ہی۔ تمہارے ظلم و ستم کی انتہا نہین جو ہم پر دم بدم ہے کبھی ایک پرچۂ قرطاس سے نہ یاد کیا۔ شاد کرنا تو درکنار ہی بلکہ زیادہ ہی برباد کیا۔ مجنون و فرہاد کا قصہ سُنا کرتے تھے مگر یہان حد سے افزون ہی۔ کسی دلبر کی جدائی مین حال اپنا زبون ہی ﷺ

| عجب طرح کا آلہی عذاب ہے دل کو | نہ دن کو چین نہ راتون کو خواب ہی دل کو |
| --- | --- |

ﷺ اے بتو خوب سا تمہین دیکھا ÷ اپنے مطلب کے آشنا ہو تم ÷ نامہربانا تمہارا کچھ قصور نہین تمہاری عقل کامل کا کچھ فتور نہین تم پر کیا منحصر ہی یہ بات نزدیک و دور مشتہر ہی

کہ جس قدر مہوشان زہرہ جبین و گلرخان پری آئین ہین اپنے دلدادہ کو گاہے ماہے کامران اور شادکام نہین کرتے ہان بدنام تو کرتے ہین مگر کبھی اُن کا مئے مراد سے لبریز جام نہین کرتے تمہاری بلا سے چاہے کوئی جیے یا مرے تمہاری پاپوش کسی پر رحم کرے خیر اپنا ہی دل خوش کرو اگرچہ ہماری جان جائے مگر تمہاری بات کہ بنات ہی نہ پھیکی ہو جائے۔ ؎ تو اپنے شیوۂ جور و جفا سے مت گذر رہے + تری بلا سے مرا دم رہے رہے نہ رہے + ہم نے سیکڑون صدمۂ جدائی تمہارے ہجر مین اُٹھائے مگر افسوس تم کچھ خبر نہوے اپنے جور و جفا سے باز نہ آئے۔ تمہاری طرف سے غفلت خوب ہی اور ہماری طرف سے ہر دم خلق و محبت مرغوب۔ ؎ جب تپ دوری جلا کر خاک کر دیگی مجھے + آہ پھر جو طے ہین ڈالینگے تری تاثیر کو + ہم کو تمام دن تمہاری جدائی سے بے قراری اور ہر شب اختر شماری ہی۔ ؎ درد دل کس سے کہون کون کریگا آسان سخت مشکل ہی مگر یار جدائی تیری + قسمت مین یہی لکھا تھا ایک دن یہ معاملہ پیش آنا تھا تقدیر یہی لکھا لائی۔ یہ چوٹ مُنہ پر کھانی تھی سو کھائی۔ ؎ قسمت کے نوشتے کو نہ ٹلتے دیکھا + ہم نے افلاک کو سو رنگ بدلتے دیکھا + **ابیات** ملا میرے دلبر سے مجھکو خدا + نہین تو مراجی ٹھکانے لگا + ابھی بیٹھنے بھی پناتے تھے ہم + کہ دشمن ہین یون اُٹھانے لگا + فلک نے تو اتنا ہنسایا نہ تھا + کہ جس کے عوض یون رولانے لگا + نہین دوست سے مجھکو شکوہ حسن + مراجی ہی مجکو ڈوبانے لگا + ایک دوری دوسرے مجبوری کیا کیا جائے کون سا معاملہ درپیش لایا جائے کیا تدبیر کردن کس سے درد دل اظہار کرون حیران و پریشان ہون فکر جدائی نے گوشت کا نام باقی نہین رکھا ہڈیون کا مغز تک خشک کر دیا۔ ؎ فلک نیرنگ بازی ہی دکھاتا + پریشان ہی مجھے ہر دم بناتا + **رباعی**۔ حال دل کچھ کہا نہین جاتا + بن کہے بھی رہا نہین جاتا + بن ملے اُسکے کل نہین پڑتی + ملتا ہون تو ملا نہین جاتا + بیوفائی تمہاری جہان مین مشہور رہے

بے اعتنائی کا کیا ذکر ہی کہ اسکا شہرہ نزدیک و دور ہی - ؎ ذرا شربت وصل مجھکو پلا ✣ بہو نیر مری جان ہی ای دلربا ✣ مین جلتا ہون تجھکو خبر کچھ نہین ✣ مرے سوز دل مین اثر کچھ نہین ✣ کیا دل ترے غم نے ایسا فگار ✣ ہوے ایک ٹکڑے کے ٹکڑے ہزار ✣ ترے چشم و ابرو نے ای شوخ رنگ ✣ لگائے مرے دل پہ لاکھون خدنگ ✣ کیا ہی دل و جان کو خون عشق نے ✣ جلایا درون و برون عشق نے ✣ ای جان جہان تمھاری یاد مین یہ حال ہی کہ تمھارے سرو قامت کا ہر دم خیال ہی - ابیات جلاتے ہین تن پر غم کو ہر شب ✣ نہین کھلتے شکایت کو مگر لب ✣ قبول ہم نے کیا جلنا سدا کا ✣ نچھوڑا اسکا لیکن دلربا کا ✣ وہان عشرت و کامرانی یہان اپنے درد و غم کی کہانی سنانی وہان خندہ و قہقہہ یہان ہر دم تن ضعیف پر رعشہ - وہان جام مراد لبریز - یہان پیمانہ عمر راہ عدم انگیز - وہان بصد آرزو دُر مراد در دامن یہان ہزاران ہزار برق حسرت بر زندگانی خرمن - وہان تعاصد گلشن گلشن یہان ناکامی دامن دامن وہان مقصد بر دوش یہان سنان نامرادی ہم آغوش - وہان قبضہ شمشیر فتح و ظفر در دست یہان سپر حسرت و افسوس کی پست - وہان مجمع پریزادان زہرہ جبین یہان عالم تنہائی کا سو آئین - وہان خوشی بار بار یہان چشم خونی اشکبار ؎ کھلین گے شکوون کے جبکہ دفتر ادھر ہمارے ادھر تمھارے ✣ تو کیسے گزرے گی آہ دل پر ادھر ہمارے اُدھر تمھارے ✣ ابتک تم کو کچھ خبر و خیال نہین ہماری جان جانے کا ذرا ملال نہین ہم کو اسقدر نہ بھلاؤ خدارا ہماری یاد اپنے دل مین لاؤ - کیا کہون تمھارے غم کا مارا ہون تمھارے سبب سب مین رسوا ہوا ہون ؎ نیم یک لحظہ از یاد تو خاموش ✣ فراموشی شدہ از دل فراموش ✣ ؎ رفوگر کو کہان طاقت کہ زخم عشق کو ٹانکے ✣ اگر سینہ مرا دیکھے رفو چکر مین آجائے ✣ صدمۂ فرقت اگر تحریر کرون تو کیا تعجب کہ آتش آہ سے کاغذ مین بھی آگ لگ جائے - ہاتھ لرزتا ہی زبان کانپتی ہی پھر کیونکر تحریر ہو بیان مجبوری کس طرح تسطیر ہو - خورد و خواب یکسو چشم پر آنسو ہی تمھاری ہی شکل

ہر دم رو برو ہی۔ ابیات جدا کسی سے کسی کا غرض حبیب نہو + یہ داغ وہ ہی کہ دشمن کو بھی نصیب نہو + جدا کرے جو ہمین وہ صنم کے کوچے سے + الٰہی راہ مین ایسا کوئی رقیب نہو + ہر گھڑی تمھارا رنج والم اپنے دل پر سہتا ہون ہر چند کہ ہمجنس و ہمنفس سے کہتا ہون مگر کوئی میری بات نہین سنتا ہی ہر ایک مجنون و دیوانہ کہتا ہی ای پیاے۔ ع کعبہ مین رہین یا کہ رہین دیر مین جا کر + ہر جا تمھین ای جان جہان یاد کرین گے۔ تمکو یقین صادق اور گمان واثق نہوگا کہ ہم تمھاری یاد مین مرتے ہین تم پر جان قربان کرتے ہین گو تمھارے دل پر اثر نہو ہماری حالت کی خبر نہو۔ ع کٹے خوشی سے تو ہی زیست خضر کی تھوڑی + نہین تو نیم نفس بھی بہت ہی جینے کو + اگر شب و روز اپنا یہی کام ہی تو سن لینا کہ چند روز مین خاتمہ بالخیر و کام تمام ہی۔ ع گردش سے آسمان کی کیا کیا ستم ہین مجھ پر + سایہ بغیر اپنا ساتھی نہ کوئی رہبر + آہ آہ کیا کرون کس سے کہون۔ ع نہ نامہ ہی نہ قاصد ہی نہ پیغام زبانی ہی + یکایک دل کا لگ جانا یہ آفت ناگہانی ہی + وہان تم لحن داؤدی غزلخوانی مین مشغول یہان ہمارا آہ و زاری کا مدامی معمول وہان تم سنگھار سے آراستہ و پیراستہ یہان ہم خاک بسر جوہس باختہ وہان تم جلسۂ عیش و طرب مین مدام یہان تپ ہجر مین جلنے کا کام وہان شراب دو آتشہ کا دور یہان خمار ہجر کا ظلم و جور وہان رنگ برنگ کا سمان یہان مدام گردش آسمان وہان صراحی و جام در دست یہان حوصلہ سب پست وہان اغیار ہمدم یہان عالم تنہائی کا غم وہان شباب پر کمال یہان جان مخزون پر ہر روز زوال وہان کنار و بوس یہان حسرت و افسوس وہان حاصل ہونا مراد کا بار بار یہان دیدار پر بہار کا انتظار وہان منہدی سے ہاتھ رنگنا یہان جگر کا خون ہو کر آنکھ کی راہ ٹپکنا وہان نرگسین چشم مین سرمہ لگانا یہان مثل کوہ طور اپنے آپ کو جلانا وہان تمکو ہر دم غیرون کا خیال یہان ہمکو ہر لحظہ جان جانے کا ملال وہان مانگ پر سیندور یہان راہ مقصد سے سیکڑون میل دور۔ آے جان جان اب آگے تحریر کی طاقت نہین گفتگو کی قوت نہین۔ اللہ تعالی طوطا چشمی تمھاری برقرار و بے اعتنائی و بیوفائی پائدار رکھے۔ فقط۔ والشوق۔

## خط دیگر

مے نویسیم نامۂ مشتاقِ دیدار توام
بستہ ام نرگس صفت برخامہ چشم خویش را

## دیگر

سواد دیدہ وحل کردم نوشتم نامہ سوے تو
کہ تا ہنگام خواندن بچشم من افتد بروی تو

گل گلزار خوبی بلبل شاخسار محبوبی نسیم چمنستان رعنائی شبنم گلستان زیبائی طاؤس گلناز خیابان غمزہ سازی طوطی شکرستان نغمہ پردازی قمری سروستان لیاقت و سخنوری مجلت وہ حور و پری زاد اللہ حُسنہ۔

از رواج غنچۂ تمنائے مواصلت مشام بیان را معطر ساختہ بمدعاے ضروری میگراید۔ یعنی درین آوان نزہت و فرخندہ بیان نامۂ نامی صحیفۂ گرامی بعد مدت بوزیدن باد بہار شگفتہ کن شاخ و برگ قلب ما عاشقان گردید ہ بہت روزون کے پیچھے آج آیا آپکا نامہ بالفخر چوم کے آنکھون سے لگایا آپکا نامہ خبس ہنگام تا فرجام بدآغاز نیک انجام سے فلک تفرقہ پرداز کجباز اور زمانہ ناساز جانگداز نے دوری صوری و مہجوری فیمابین ہمارے اور تمہارے ڈالی ہی اور سنان غم میرے ہلاک کو سنبھالی ہی۔ افسوس صد افسوس کہ اُسکا بیان میرے حد امکان سے بالکل باہر ہی جسوقت تمہاری محبت انگیز لطف خیز اشارے کنائے رمز و عشوے یاد آتے ہین بجا ئع المتفرقین گھنٹون بیہرون رلواتے ہین ہوش برخاست حواس رخصت ہاے کیا کرین۔ اے جان جان۔

## ابیات

| | |
|---|---|
| اشتیاقیکہ بدیدار تو دارد دلِ من | دلِ من داند و من دانم و داند دلِ من |
| دور جبدن سے ہوا تجھ چمنِ حُسن سے مین | نہ مجھے باغ خوش آتا ہی نہ گلشن نہ چمین |
| انچہ من دیدم و من میکشم از جور فراق | کہ کشیدست و کہ دیدست و کرا پیش آمد |

اور کبھی یہ رباعی بھی اپنے حسب حال آپڑتی ہے۔ . . . . .

## رباعی

قلم گرفتم و گفتم سلام بنویسم
شکایت شب ہجران تمام بنویسم
شکایت شب ہجران و فرقت و دوری
ز حد گذشت ندانم کدام بنویسم

اے گلشن آرائے محبت و وداد و اے چمن پیرائے مودت و اتحاد تمہارے ہجر نے جو آفتین ہم پر اُتاری ہین شمہ اُس سے لایق تسطیر اور غورۃ قابل تحریر نہین

## نظم

خواہم اگر ز حرف تمنا رقم زنم
کاغذ کجا دوات کجا و کجا قلم
این ہم بفرض گر بتکلف بہم رسد
ہوشم کجا حواس کجا و کجا دلم
با این ہمہ ارادۂ تحریر گر کنم
و جدان دل چگونہ برآید ز خامہ ام
شوقے کہ بر نگین دلم نقش کردہ اند
آن نقش کالحجر کہ ز دا نتش بود اہم
انصاف خواہم این کہ بدنیسان تمام تر
مافی الضمیر دل ز قلم چون شود رقم

اے کمان ابرو اے ماہرو گلرو اگر یہ ہدف ناوک بلا غم جدائی تمہارا بیان کرے تو لب سے لب بزنگ سوفار جدا رہے۔ آخر ش عالم بیتابی و بیقراری مین تمہارا خط راحت افزا ہاتھ مین لیکر نہ جانین کیا سے کیا دل مضطر اشعار آمدار رہا ہی۔

## اشعار متفرقات

نامہ ات آمد بدستم خاطرم گلزار شد
غنچہ شد گل گل چمن شد نافہ تاتار شد
قاصد رسید و نامہ رسید و خبر رسید
در حیرتم کہ جان بہ کدامین کنم نثار
نامہ آورد رسول تو من از شادی آن
گہ سر نامہ ہمین بوسم و گہ پائے ورا
نامہ شوق ترا من مختصر خواہم نوشت
بیشتر از بیشتر از بیشتر خواہم نوشت

## دوہرا

لکھن پڑھن کی ہے نہین کہی سُنی نہین جات
اپنے جی سے جانیو میرے جی کی بات
یہ کن پاتی نالکھون دھرے رہون جی موں
تم پیارے من موں بسو جاتی پاتی کون

## سورٹھا

| | |
|---|---|
| جیسے جیلت کچھو بات تم بچھڑن کی ای سکھی | تن ٹو ولت جم بات ٹھر نہ رہت ٹھر ٹھر کنبت |
| پیارے ٹھرے ہیت انکھیان کے ندیان بہین | تن بھیو بار و ریت کٹ کٹ پرت کرار جیون |
| پریو برہ کو بھیر تم بن سب رُت بھیر گئین | دن بتیت اندھیر رین پرت دن پرت تین |
| نیکھ ڈلاوت نین اوڑ دیکھین ٹھرو درس | پھر کت ہین دن رین پر نس پنچھی اُڑن کو |
| جیون بچھڑے جل مین تم بچھڑت کت یون بھئی | تلپھ تلپھ بھیو چھین روپ سرو در نو رس بن |

ای از دیدہ دور واز دل در حضور حال گریہ اگر تحریر کر دن تو کاغذ ابری برنگ ابر باران اشک فشانی کرے سطرین موج دائرہ گرداب ہون قاصد آب روان کیطرح قصد روانی کرے ۵

| | |
|---|---|
| حال من دیداست قاصد احتیاج نامہ نیست | اگر نو یسم زندہ ام بر خویش تہمت میکنم |

اگر نونہال حسن و خوبی و سرو چمنستان دلبری و محبوبی یہ مہجور الخدمت صرف تمھارے شوقِ مواصلت کے باعث ہنوز اصل مین مردہ ہی اگرچہ بظاہر زندہ ہی تمھاری بیوفائی و کج ادائی جسکو کہ برعکس اس دل دادہ پر ثابت کرتی ہو یہ خامی خیال آن ماہ جمال سے ورنہ کہین ایسا بھی ہوتا ہی ۔ اے حدیقۂ حسن و جمال محبوب بے مثال لطف فرمائی و توجہ نمائی تیری سے یہ چشم داشتن ہمکو نہ تھی ۔ حیف صد حیف ۔ ۵

| | |
|---|---|
| دل بتو دادم وافسوس نمیدانستم | کہ پس از بردن دل شوخ چنین خواہی شد |

بخدائے لایزال اگر تمھاری اس چشم پوشی کا حال ہم پہلے سے جانتے اپنے طائر دلکو تمھارے دام محبت مین ہرگز نہ اُلجھنے دیتے ۔ ع خود غلط بود آنچہ من پنداشتم ۔ ۵

| | |
|---|---|
| اگر دانستم از روز ازل داغ جدائی را | نمیکردم بدل روشن چراغ آشنائی را |

خیر جو کچھ ہوا سو ہوا اپنی بدقسمتی کا حال پُر ملال کیا کہون کیا لکھون ۔ ۵

| | |
|---|---|
| تو دور افتاد گانرا گاہ گاہے یاد فرمودی | مگر گم کردہ رہ قاصد کہ پیغامے نمی آرد |

اے تمنا ورطۂ بیوفائی و بے اعتنائی افسانۂ بیتابی دل اگر لکھون تو خط بو ٹن کبوتر

کی طرح لوٹا کرے قلم مرغ بسمل کی طرح صفحۂ قرطاس پر تڑپا کرے ۔ ۵

برق و باران جسکو کہتے ہین مرا افسانہ ہے
کچھ حقیقت رونے کی کچھ حال بتیابانہ ہے

حالت اضطراب و بیقراری مین کبھی یہ غزل پڑھ کے دل کو سمجھاتا ہون ۔ غزل

مجھے جام الفت یار نے جو پلا دیا کئی بار ہی
مری آنکھون مین وہی ابتلک بخدا اُسیکا خمار ہی

جو صبا کبھی تو اُدھر گذر تو یہ کہیو اُس سے مری خبر
غم ہجر تیرے نے ای صنم کیا کیسا زار و نزار ہی

ترے عشق مین جو ہوا ہو تم نہین اسکا شکوہ کرینگی ہم
جا ہو سر کو تن سے جدا کرو قلم بخدا نہین مجھے عار ہی

مری جان جاوے یا رہے مگر اتنا کہتا ہون ای صنم
نہ پھرینگے عشق سے تیرے ہم مرا دل تو تجھپہ نثار ہی

مجھے خوف حشر خلیل کیا کہ ہین شاہ خادم پیشوا
کوئی مانے یا کہ نمانے ہان مرا دل تو اسپہ نثار ہی

غزل دیگر

ای ماہِ عالم سوز من از من چرا رنجیدۂ
ای شمع شب افروز من از من چرا رنجیدۂ

خواہم ترا مہمان کنم تا جان و دل قربان کنم
جائے تو در چشمان کنم از من چرا رنجیدۂ

ای جان من جانان من ای حسن نگر سلطان من
یک شب بیا مہمان من از من چرا رنجیدۂ

بنگر ز ہجرت خون شدم سرگشتہ و مجنون شدم
چون لعل دل پر خون شدم از من چرا رنجیدۂ

من عاشق زارِ توام از جان خریدار توام
تا زندہ ام یار توام از من چرا رنجیدۂ

رنجیدۂ رنجیدۂ از من گناہے دیدۂ
آخر مرا بخشیدۂ از من چرا رنجیدۂ

اگر من بمیرم در غمت خونم فتد بر گردنت
فردا بگیرم دامنت از من چرا رنجیدۂ

ای کعبۂ من کوئے تو وے قبلۂ من روئے تو
صد فتنہ شد روئے تو از من چرا رنجیدۂ

پیوستہ دلدارِ توام یار وفادارِ توام
اکنون بغم زار توام از من چرا رنجیدۂ

ای سرو خوش بالائے من ای دلبر رعنائے من
لعل لبت حلوائے من از من چرا رنجیدۂ

من سعدی دلخواہ تو ابروے پیچون ماہ تو
من یار نیکو خواہ تو از من چرا رنجیدۂ

ای پیارے تمھاری فرقت مین گھر زندان یہ چمن بیابان ہے زندگی سے تنگ جینے سے تنگ

تنہائی سے دل گھبراتا ہی پھرنا پریشانی لاتا ہی غرضکہ کسی طرح چین نہین آتا ہی بن تیرے اگر باغ کی طرف جاتا ہون آخر گھبراکر بتیا بانہ واپس آتا ہون باغبان باغی گل بوے آتش ہجر سے داغی دکھلائی دیتے ہین گویا وہ بھی ہمارے غم مین دل پر داغ کھائے ہین غرضکہ صورت خار آنکھون مین کھٹکتے ہین جوانان چمن ہر جگہ ہمسے اٹکتے ہین چشم نرگس نظرون مین دیدۂ حیران ہی گیسوے سنبل زلف پریشان ہی۔ قطعہ

بے ترے سیر چمن خوش آئے کیا اے سرو ناز
پھول جو ہی سیری نظرون مین برنگ خار رہے

جو خمیدہ گل کی ٹہنی ہی وہ ہی مثل کمان
شکل ناوک موج بوے گل جگر کے پار ہی

قمریان باغ مین کوکو سے سر پھراتی ہین بلبلین آوازے کستی چلاتی ہین گل گران گوش ہین غنچہ لب خاموش ہین نرگس آنکھ نہین ملاتی ہی بلبل دم چراتی ہی یہ روش رنگ گلستان اور اپنا حال پریشان دیکھکر خاموش رہتا ہون دیوانہ وار چلا چلا کہتا ہون ۔ ......... ع

نرگس نے آنکھ پھیر لی بلبل جدا پھری
چلئے اب اس چمن سے کہ یانگی ہوا پھری

ناچار وہان کی سیر سے ہاتھ دھو صبا کی طرح ہوا ہو صحرا کو روانہ ہوتا ہون بیکسانہ حیران وششدر کسی درخت کے سائے مین جا ہاتھ پھیلا یہ اشعار پڑھتا ہون ۔ ترجیع بند ع

صبا کبھی جو ترا کوے یار مین ہو گذر
نہ بھولیو یہ پیام و زیر خستہ جگر

یہ کہیو اس سے کہ ایجان تیری فرقت مین
فغان ہی درد ہی غم ہی الم ہی آٹھ پہر

پہونچ گیا ہی گریبان کا چاک دامن تک
گزر گیا ہی بس اب سر سے آب دیدۂ تر

کبھی ہی ہوش اسے گاہ فرط بے ہوشی
کبھی ہی آپ مین وہ گاہ آپ سے باہر

ہر ایک کوچے مین پھرتا ہی صورت وحشی
کبھی ادھر سے ادھر اور کبھی ادھر سے ادھر

بہت قلق جو ستاتا ہی تو یہ پڑھتا ہی
عجیب حسرت و ارمان سے ہاتھ پھیلا کر

بیا بیا کہ ترا تنگ در کنار کشم
بہ تنگ آمدہ ام چند انتظار کشم

## غزل

باعث وحشت ہوئی بے اعتنائی آپ کی
تنکے چنوانے لگی ہم سے جدائی آپ کی

خود گلا کاٹون مجھے خنجر عنایت کیجیے
دیکھیے دکھ جایگی نازک کلائی آپ کی

آپ کی جانین بلا کیونکر کٹی فرقت کی رات
دل تڑپ کر رہگیا جب یاد آئی آپ کی

آپ کی باتون کا رہتا ہی مجھے ہر دم خیال
جو کوئی بولا صدا کانون مین آئی آپ کی

پہلے کیا اقرار تھا اب آنکھ بھی ملتی نہین
جلیے بس خوب الفت آزمائی آپ کی

بیٹھے بیٹھے روگ الفت کا لگایا جان کو
کیون ان آنکھون نے مجھے صورت دکھائی آپکی

## اشعار متفرق

نہین کٹتا ہی یہ میدان بلا
مدد اے خضر بیابان بلا

رلائیگا یوہین گر خون ہمین غم یار جانی کا
بنے گا آسمان شیشہ شراب ارغوانی کا

## غزل

دل تمھارے حسن پر یون مبتلا کیونکر ہوا
نازل اس پر اے بتو قہر خدا کیونکر ہوا

بستۂ زلف صنم دل اے خدا کیونکر ہوا
بیٹھے بٹھلائے یہ محبوس بلا کیونکر ہوا

دل شگفتہ خاک ہو فرقت مین آہ گرم سے
جھونکا صرصر کا بھلا موج صبا کیونکر ہوا

کیا تری وحشی کا زندان کی طرف آیا قدم
خانۂ زنجیر مین محشر بپا کیونکر ہوا

سچ کہا ہی ؎ بانی جور و جفا ہین ستم ایجاد ہین سب ٭ راحت جان کوئی دلبر نہین جلاد ہین سب ٭ مجنون وار با چشم زار بیتاب و بیقرار صورت غبار کسی دوسرے شجر بے برگ کے تلے جاکر پھر بیٹھ جاتا ہون اشک آنکھون مین بھر تم کو یاد کر تمھاری شکل کا تصور باندھ فرط بے قراری سے خوب روتا ہون چلاتا ہون وہان بھی گردباد حلقۂ آہن نظر آتا ہی ہر آہو تری آنکھون کی یاد دلا کر جو کڑی بھلاتا ہی زرد زرد زرہاے مغیلان دیکھ کر آنکھون مین سرسون پھولتی ہی لالۂ صحرائی سے داغ دل مشتعل ہوا عالم جنون

اور کبھی متصل ہو الباس پھاڑنے لگا جنون نیچے جھاڑنے لگا۔ ؎ ایک ہی جھٹکے مین
ای دست جنون ٭ پاس دامن کے گریبان دیکھنا ٭ شاید کسی وقت اگر اپنے ہوش بجا ہوے فوراً یہ
شعر زبان پر آیا ؎ الجھا یہ دل ستم زدہ زلف بتان سے آج ٭ نازل ہوئی بلا مرے
سر پر کمان سے آج ٭ ؎ کب خبر تھی انقلاب آسمان ہو جائیگا ٭ دوست کا ملنا نصیب
دشمنان ہو جائیگا۔ ؎ نہ کیا ذبح گیا چھوڑ کے نیم بسمل قاتل ٭ دہن زخم پکارا کیا قاتل
قاتل ٭ ؎ لگے ہی سیر گلشن مین دل ای غنچہ دہن کس کا ٭ تری فرقت کے مارے کو
ردش کس کی چمن کس کا ٭ اور کبھی یہ غزل حسرت و افسوس کیساتھ ہاتھ مل مل کر پڑھتا ہون۔

## غزل

ببین در وقت رفتن حسرت دیدا ے نگارین ـ کہ از نقش قدم پیداست چشم انتظار من
نگہ از دیدن او چون پر پروانہ می سوزد ـ مگر دارد چراغ از داغ دل شبہاے تار من
فلک را کرد از فرط حرارت کورۂ آتش ـ معاذ اللہ فتد گر بر زمین مشت غبار من
بغیر از روے حسرت شکل دیگر در نظر ناید ـ بہ بیند گر کسے آئینہ لوح مزار من
اگر از سستی بختم سمند او نیے آید ـ بپاے او رسد اے کاش این مشت غبار من

اور کبھی اس شعر سے دل کو تسکین دیتا ہون۔ ؎ نظرون سے دور رہنے کا پیارے گلا
نہین ٭ دل سے قریب ایسے ہو کچھ فاصلا نہین ٭ و دیگر دل من نقطہ یاد تو معنی ٭ معنی
از لفظ کے جدا باشد ٭ دیگر دشمن بھی اپنے دوست سے یارب جدا نہو ٭ نا آشنا کو بھی الم
آشنا نہو ٭ پھر یکایک دل مین یہ امنگ آئی نشہ ہے کی ترنگ آئی عزم ہوا کہ میخانہ
کو جایئے یون دل کو بہلایئے غرضکہ جب وہان پہونچا تو جو نہ دیکھا تھا وہ دیکھا دور ساغر
حلقۂ ماتم نظر آیا قلقل مینا مین نوحے کا عالم دکھلائی دیا سنہاے مژگان پر کباب
لخت دل بیتاب تھے اشک میگون شیشۂ شراب تھے بس یہ عالم دیکھکر اشک کی طغیانی
ہوئی کشتی مے کشتی طوفانی ہوئی یاران قدح نوش ہم آغوش ہوے اپنے حال سے

بیہوش ہوئے تکلیف بادہ کشی کی کرنے لگے یہ کہکر سر قدم پر دھرنے لگے مین اس شعر کو پڑھ کر رونے لگا۔ **ع** خون جگر پیا ہو جس نے وہ مے پیئے ٭ کھائے وہی کباب کہ جو دل جلا ہو ٭ وہان سے بھی پریشان وار با حالت بے قرار کسی جانب کو چلدیا تمھاری سرد مہری کو یاد کر یہ غزل زبان پر جاری ہو گئی.............. **غزل**

خدا کو مانو ہنسی نہ جانو نہ میرے دلپر جفا کرو تم
زمانہ الٹا ہی کیا کرو تم برا جو ہی وہ ادا کرو تم ٭
سرور وصلت کہ رنج فرقت دوائے الفت کہ درد کلفت
ہمین نے پہلے گلا کٹایا ہمین نے قابل تمھین بنایا
دل و جگر پلکون پر نچھاور تو جان قربان ہی لبون پر
بجا ہی بیجا بیر اگلا ہی تمھارا اسمین قصور کیا ہی

ہلیگا عرش خدا کا پایہ ذرا تو خوف خدا کرو تم
وفا کرین ہم جفا کرو تم دعا کرین ہم دغا کرو تم
نشان بوسہ کہ داغ حسرت قبول ہی جو عطا کرو تم
ہمین نے یہ رنگ سب جمایا ہمارے حقمین دعا کرو تم
اب ایک سر ہی اُسے بھی لیکر قدم پہ اپنے فدا کرو تم
یہ میری تقدیر مین لکھا ہی کہ مجھپہ جور و جفا کرو تم

اے لطف زندگانی جس دن سے تم سے جدا ہوا ہون ہزارون رنج و غم دل کو اٹھانے پڑے سنان الم و جدائی سینہ بے کینہ پر کھانے پڑے تمھاری جدائی مین ششدر و حیران سراسیمہ و پریشان ہون مرغ بسمل و طائر نیم جان کہیئے تو بجا ہی اور یہان سوائے اس کے کیا ہی **ع** قرار پاتی نہین جان زار بن تیرے ٭ تڑپ رہا ہی دل بیقرار بن تیرے ٭ گھمنڈ تھا مجھے جن جن کا سب وہ بھاگ گئے ٭ حواس و ہوش و شکیب و قرار بن تیرے ٭ دیکھیے بچھڑے ہوئیکا ملانے والا اس مُرا آرزو کو تمھارا وصال کب میسر اور چشم انتظار کو تمھارے رخسار تابان سے کب منور کرتا ہی۔ **غزل مستزاد**۔ حال دل کس سے کہون کوئی بھی غمخوار نہین + غم فرقت کے سوا + اور اگر پوچھے کوئی قابل اظہار نہین + چپکا رہنا ہی بھلا ٭ زلف کے پیچ سے چھٹ سکتا نہین کوئی دل + ہی بڑا پیچ یہ پیچ + کون سا دل ہی کہ جو اس مین گرفتار نہین + ہی عجب دام بلا + سیکڑون ہین جگر افگار ہزارون دلریش ۔ ترے ہاتھون لیکن ٭ پاس تیرے کوئی خنجر کوئی تلوار نہین +

ہان مگر ناز و ادا ؎ کیا تری چشم سیہ مست کی کیفیت ہی۔ کہ جہان ہی بدست ؎ جسکو اب دیکھو وہ سرشار ہی ہشیار نہین۔ اے بت ہوش ربا ؎ مر مٹے خاک در یار پہ عشاق ظفر ؎ اور نہین اُسکو خبر ؎ اُٹھ کے اب جائین کہان طاقت رفتار نہین ؎ مثل نقش کف پا ؎ اے ملکۂ اقلیم بیوفائی و اے شحنۂ دیار کج ادائی تمھارا سر دہری شہرۂ آفاق ہی تم سے دل لگا کر راحت و آرام بالائے طاق ہی۔ ؎ دل کا کچھ کام نہ تجھ سے بت پرفن نکلا ؎ دوست جانا تھا تجھے جان کا دشمن نکلا ؎ جامع المتفرقین نے ہمین غم کھانے کو اور تمھین دل دُکھانے کو بنایا تمھارے جور و ستم اور ہمارے قصۂ غم کے لکھنے کو ایک دفتر چاہیئے انسان کی مجال نہین کہ شمہ اُس سے تحریر کرے اور ذرہ اُس کا تسطیر تمھاری جدائی مین ہمارا حال پُر ملال بجدے زبون ہی بلکہ روز بروز افزون ؎ لگے یون تو ہزارون ہی تیر ستم کہ تڑپتے رہے پڑے خاک پہ ہم ؎ ترے ناز و کرشمہ کی تیغ دو دم لگی ایسی کہ تسمہ لگا نہ رہا ؎ ؎ چاہے دلداری کرے چاہے دل آزاری کرے ؎ اے ظفر اُس دلربا کو ہم نے دل اب تو دیا ؎ ؎ صنم جس دم غم دوری سے دل مغموم ہوتا ہی ؎ مزا دل کے لگانے کا ہمین معلوم ہوتا ہی ؎ ؎ بندھا جس روز سے ہم کو خیال زلف تیرا ہی ؎ پریشان حال ہون ایسا کہ سب کہتے ہین سودا ہی۔

## مسدس

کیون اے دل جا ہی پھنسا مین نہ تجھے کہتا تھا ... زلف ہی دام بلا مین نہ تجھے کہتا تھا
پاس خوبان کے نجا مین نہ تجھے کہتا تھا ... ان کی باتون پہ نہ آ مین نہ تجھے کہتا تھا
دیدی آخر نہ تو آن شوخ ستمگار چہ کرد ... با تو در دوستی آن نرگس بیمار چہ کرد
بحر الفت مین قدم کا نہین دھرنا بہتر ... ہی کنارا ہی بس اس حال سے کرنا بہتر
یارب اندوہ وجدائی سے تو مرنا بہتر ... گذرے غم جی پہ تو بس جی سے گذرنا بہتر
رفتہ رفتہ وہ ہوئے لجۂ آفت مین غرق ... موج زن جبکے ہوا دلین یہ دریائے عمیق

سچ ہی کہ جس قدر ماہ رخان زہرہ جبین و نازنینان پری آئین ہوتے ہین اپنے عاشق زار کو

شاد کام کرنے سے انکو کیا کام ہو انکی جانب سے تو ظلم و ستم و ایذا رسانی ہی مدام ہی۔ ۹

خدایا نرم گردان از کرم دلہاے خوبان را ۔ وگرنہ عشق را نا پید کن یا عشق بازان را

اہی تسکین بخش دل بیقرار ہمارے رنج والم کا تمکو مطلق خیال نہین بیتابی و فراق مین جان جانے کا ذرا تم کو ملال نہین تمکو مطلق یقین نہو گا کہ ہم تمھارے ہجر و فراق مین یہان مرتے ہین زندگی کے دن بھرتے ہین ۔ **دوہا**۔ پیارے تمھرے درس کو ادھر رہو جی آے

اب کیا آگیا ہوت ہی گھٹ مون رہے کہ جاے ۔ پریت تو و اسون کیجئے جاسون سن تپیاے
جنے جنے کی پریت مین جنم اکارت جاے ۔ جاتک چاہت سوانت جل چکیئی چاہت بھور
ہم چاہت تم ملن کو جیسے چندر چکور ۔ تم بچھرت چھن مون مرون کہا جیون بن تو ہن
تو صورت من مون بسے وہی جیاوت موہن ۔ آپ یاران ہمدم سے ہم آغوش ہم یہان

عالم تنہائی و بیقراری مین بیہوش تم بآواز دلکش غزلخوان ہم یہان گریہ و زاری سے نیمجان ۔ تم ہنسی خوشی مین مشغول ہم نا اُمیدی وصال سے ملول ۔ تم ہر وقت ناز و ادا مین آراستہ و پیراستہ ہم تمھاری جدائی سے یہان پریشان ہوش و حواس باختہ وہان از صبح تا شام جلسہ عیش و طرب یہان رنج و تعب ۔ **اشعار**۔ خدا ملے تو ملے آشنا نہین ملتا + کوئی کسی کا نہین دوست سب کہانی ہی ✤ ایک عقدہ نہ کھلا رشتہ تقدیر سے حیف + ہم نے فرسودہ بہت ناحق تدبیر کیا ✤ ملا میرے دلبر کو مجھ سے خدا ✤ نہین تو مرا جی ٹھکانے لگا ✤ ہاے کیا دن تھے کیا وہ راتین تھین ✤ کیا وہ چہلین تھین کیا وہ باتین تھین ✤ وہ بھی دن پھر کبھی صنم ہونگے ✤ ہم و تم ایک جا بہم ہون گے ✤ سینہ لبریز تمنا و ملب مہر سکوت ✤ نہ کوئی دوست نہ مونس نہ کوئی ہی غمخوار ✤ نہ وہ چہلین نہ ترنگین نہ خود آرائی ہی ✤ کنج تاریک ہی اور عالم تنہائی ہی ✤ جدائی آتش تیز است می سوزد دل و جان را ✤ خدا ہرگز نصیب کس نسازد داغ ہجران را ✤ اے گندم نماے جو فروش تمھارے نامہ راحت شمامہ کو ہر دم آنکھون سے لگاتا ہون تعویذ حرز جان

جاکر اسی کو مونس تنہائی بناتا ہون ؎ نامہ آمد دل راطرب پیدا شد ؛ یعنے از بہر جائم سببے پیدا شد ؛ لیکن ؎ خط تو آیا دلے سمجھانہ مین تحریر کا پیچ ؛

اس کے لکھے کا کہون یا کہون تقدیر کا پیچ
بوسہ لیا جو خط کا تو دل شاد ہوگیا

مضمون دل کا بھولا ہوا یاد ہوگیا
شکل اپنی ہم کو دکھلاؤ خدا کے واسطے

جان جاتی ہے اجی آؤ خدا کے واسطے
دن تو تیرے ہی تصور مین گزر جاتا ہے

رات کو خواب مین بھی تو ہی نظر آتا ہے
وصال یار سے دونا ہوا عشق

مرض بڑھتا گیا جیون جیون دوا کی ؛ حدیث شوق بروے قلم نمی آید ؛ چنانکہ ہست بحل در رقم نے آید ؛ زیادت نیستم غافل دمے اے مہربان من ؛ توئی در دل توئی در جان توئی در زبان من ؛ اے محبوبۂ جانستان تمہارے وہان جام شراب ارغوانی در دست اور اغیار ہمدم یہان سب ارمان وحوصلہ پست اور تنہائی وبیکسی کا عالم ۔ وہان رفیقان تازہ سے ہر دم بوس وکنار ویاران محفل کے نظارے یہان ہر لحظہ تمہارے دیدار کا انتظار اور تمہارے ظلم وستم کے دل پر آرے ۔ ؎

دن کٹا فریاد سے اور رات زاری سے کٹی
عمر کٹنے کو کٹی پر کیا ہی خواری سے کٹی

کوہ کن کوہ مین اور قیس مرا صحرا مین
سر پٹکنے کو رہا کوئی نہ ہمسر اپنا

یا درد دل کا دور ہو یا دل کو تاب ہو
قسمت مین جو لکھا ہے الٰہی شتاب ہو

بدریاے محبت زورق آسا غم کے مارے ہم
کبھی ہین اس کنارے اور کبھی ہین اُس کنارے ہم

نگویم بوصلت مرا شاد کن
زمہجوری من دمے یاد کن

افسوس ہے کوئی دوست وآشنا اپنا نہوا حال اپنا تباہ کیسا نہوا نصیحت ناصح سے غم دونا ہوا بد قسمتی سے رونا ہوا ۔ ؎ دل دلاسے سے ہے کرتا بیقراری بیشتر ؛ خانۂ ماتم مین ہو پرسے سے زاری بیشتر ؛ کسی نے سچ کہا ہے ۔ قطعہ درد دوری کا مبتلا جانے ؛ دل بیدرد کی بلا جانے ؛ جو گزرتی ہے جان پر میرے ؛ مین ہی جانون ہون یا خدا جانے

اب تمھاری یاد مین اس وقت دریاے اشک چشمۂ چشم سے جاری ہو حالت بیہوشی طاری ہو تحریر کی طاقت نہین اظہار حال کی قدرت نہین۔ ۵ اب آگے کیا لکھون احوال جی تو سننا تاہو ÷ زبان کرتی ہو لکنت اور کلیجہ منھ کو آتا ہو ÷ دوھرا

| | |
|---|---|
| اگر کا پت پتیان لکھت جل بھر آوت نین | کورو کا غذ ہاتھ دے لکھی کہو بین |
| کا غذ بھیجت نین جل اگر کا پت مس لیت | پاپی برہا من بسو تھا لکھن نہین دیت |
| پاتی واکو بھیجئے جو ہووے پردیس | جو نش دن من ہی بسے تاکو کون سندیس |

اے جان جان شرح شوق کو ایک دفتر چاہیئے لہذا اب خط تمام کرتا ہون سواے تمناے دیدار تمھارے شیدا کو اب کوئی آرزو نہین زمانہ سازی یا بہت باتین بنانے کی اپنی خو نہین۔ اے قتال عالم اور مسیحا دم اب جامع المتفرقین کی درگاہ مین یہی التجا ہو کہ تم سے جلد ملائے وہ صورت دلربا ہمکو دکھلائے پردہ جدائی درمیان سے اُٹھائے تاکہ دل مضطر کو چین آئے۔ آمین آمین آمین۔

### رباعی

| | |
|---|---|
| چار دن زندگی کے تھے افسوس | سو اسی کار دبار مین گزرے |
| آرزو مین گزر گئے دو دن | دو رہے انتظار مین گزرے |

زیادہ بس باقی ہوس

راقم الحروف کشتہ ناز و ادا فریفتہ و شیدا
فدوی حفیظ اللہ خان عفا اللہ عنہ
از تھانہ بھولی ضلع ہردوئی اودھ۔

## تقریظ ارنجیۂ قلم فصاحت رقم سر چشمۂ محبت و مروت مخزن خلق و عنایت واقف رموز خفی و جلی المجتبی منظر علی صاحب متخلص بہ مظہر بلگرامی حفظ اللہ تعالیٰ

سبحان اللہ کیا تیری قدرت کے کارخانے ہین انسان ضعیف البنیان کی تو کیا حقیقت ہی فرشتگان مقرب تک گنہ ماہیت مین دیوانے ہین جب چاہا شاخ قلم خشک پر گل تر کھلا دیا شمع کو رولایا پروانے کو جلا دیا۔ تیری معرفت مین چون و چرا بیجا ہی تو ہی جانے کہ تو کیا ہی تو ہی تو خالق دو جہان صانع انس و جان ہی تو ہی نے یہ خیمۂ زنگاری بے چوب در ریسمان ایستاد کیا تو ہی نے ستارون کی گلکاری بے مدد دست و قلم دکھا کر فرش خاک بر روے آب روان ایجاد کیا تو ہی نے کیا کیا سرد و شمشاد و نسرین و نسترن اس گلشن بے بنیاد مین اُگائے کیسے کیسے گل بوٹے اس خاکدان پُر محن مین کِھلائے۔ فی الحقیقت تیری معرفت مین بڑے بڑے دوربینون کو سرگردانی رہی آئینہ دار حیرانی رہی۔ جتنا چھانا کِرکرا پایا جب آنکھین بہم پہونچائین کچھ نظر نہ آیا۔ بس خموشی کے سوا چارا نہین۔ دم مارنے کا یارا نہین دعوے وہم بیکار ہی۔ محض خیالی آزار ہی۔ لہذا خاموشی یہان فرزانگی ہی۔ گویائی محض دیوانگی ہی۔ ہمکو تو نے سب کچھ عطا فرمایا ہی۔ ترا خاک کا پتلا ہی نہین بنایا ہی ہم اگر اپنے آپ کو بچشم ہوش دیکھین تو گمان کیا یقین غالب ہی کہ فی عمرہ اپنی تعریف مین تر زبان رہین مگر بقول حکیم سید بندہ رضا صاحب آرزو رئیس بلگرام رباعی دنیا کا عجیب ہے ہمنے لیکھا دیکھا ✣ آج اور تو کل اور تماشا دیکھا ✣ جس علم کو محنتون سے حاصل تھا کیا ✣ دیکھا بھی تو چل چلاؤ اُسکا دیکھا ✣ دل سرد ہو گیا حسرتین خاک مین مل گئین۔ حوصلہ گردبرد ہو گیا۔ جہالت کا طوطی بولتا ہی باکمالون کو کون پوچھتا ہی ؎ امروز بہاے ہیزم و عود یکے است ✣ ہم مرتبہ خلیل و نمرود یکے است ✣ ترقی کمال معدوم۔ قدردانی رخصت قدرداں معلوم ؎ نیک ٹھہرے برے اچھے ہوئے ✣ منصفون کی قدردانی دیکھ لی ✣ مگر اس زمانہ

رستخیز مین ہمارے شفیق با تحقیق شاعری مین یگانہ نثر مین طاق سیاق مین محسود زمانہ سباق مین مشتاق رنگین طبیعت عاشق مزاجون کے بادشاہ منشی **حفیظ اللہ خان** صاحب کی جراٗت بھی قابل تحسین و آفرین ہی بقول **صفیر بلگرامی** ؎

| کام رستم کا نہ تھا جو کیا فردوسی نے | نہین ہر ایک سے کھنچتی ہی کمان شاعر |
|---|---|

**کہ گلدستۂ حفیظ اللہ خان معروف بہ اشعار دلپسند** تالیف کر کے شوق طبیعت دکھایا رنگین مزاجون کو اپنا بندۂ بے درم بنایا۔ کیا خوب ہی۔ ہر دل عزیز ہے مجموعۂ مرغوب ہی۔ شائق ہر ایک ہی۔ ہر ایک غزل اپنے رنگ کی۔ ہر ٹھمری نئے ڈھنگ کی شائقون کے دل بیچین ہوے جاتے ہین۔ بے دیکھے اس کتاب کے تسکین نہین پاتے ہین اگرچہ یہ کتاب بیمثال ہی مگر مؤلف بھی تو بڑا اُستاد ذوی ہنر صاحب کمال ہی۔ عقل کا تپلا ہی اپنی یادگاری کا صفحہ روزگار پر کیا وسیلہ نکالا ہی۔ تالیف و مؤلف کی ثنا سے اس لیئے خاموشی اختیار کرتا ہون مشک آن است کہ خود ببوید نہ کہ عطار گوید مین کہتا ہون اشتیاق نے مجھے بے اختیار کیا تقریظ سے اسکا خریدار ہوا مجیب الدعوات میری اس وقت کی دعا قبول کرے مؤلف کا دامن للآلی مراد سے بھرے۔ آمین ثم آمین۔

**تقریظ و قطعات تاریخ گلدستہ اُردو مؤلفہ منشی حفیظ اللہ خانصاحب حفیظ سانڈوی از نتیجۂ فکر کمترین خلائق ننگ انام قمر الدین احمد برائے نام متخلص فوق متوطن سندیلہ**

| گئی فصل خزان بہار آئی | رنگ پھولون پہ خوب ہی لائی |
|---|---|
| اندنون جوش پر ہی رنگ چمن | رہے یون ہی ہرا بھرا گلشن |
| شاخ گل پر ہی بلبلون کا ہجوم | سر شمشاد قمریون کی ہی دھوم |

پی کے مے رند اسقدر ہین مست
محو دل سے ہوا ہی قول الست

الغرض دیکھ اس طرح کا سمان
آئی جولانیون پہ طبع روان

کہ یکایک سنا یہ مین نے حال
ہوگیا دور جس سے دل کا ملال

خان والا شان حفیظ اللہ
خلق سے جنکے ہی جہان آگاہ

آفتاب سپہر علم ہین وہ
دُرِ یکتائے بحر حلم ہین وہ

حق نے بخشی ہی ایسی طبع رسا
نظر آتی ہی جس سے شان خدا

کین کتابین اُنھون نے وہ تالیف
جنکے مضمون ہین دلکش اور لطیف

دیکھے جو کوئی ہو بہت مسرور
دل مضطر کا انتشار ہو دور

لکھا گلدستہ اندنون ایسا
منتخب عاشقانہ سرتاپا

ایک سے ایک بڑھکے جسمین غزل
دیکھکر ہو شگفتہ دل کا کنول

ہین مخمس مسدّس ایسے خوب
جنکے مضمون ہین دلکش ومرغوب

متفرق بھی اس مین ہین اشعار
جس کا ہی مشتری صغار وکبار

الغرض ہر طرح کا شعر وسخن
جمع اس مین کیا بوجہِ حسن

عاشقانہ کلام ہے سارا
عاشقون کا پیام ہی سارا

سُنکے کیونکر نہ لوٹ جائے دل
خطِ تازہ جو اُس کو ہو حاصل

ہی ہر اک کے سخن کا ڈھنگ جدا
کیون نہ حاصل ہو ہر طرح کا مزا

گل مضمون کی ایسی ہی خوشبو
سامعین کا دماغ تازہ ہو

مُطرب اُس کی غزل اگر گائے
دل عشاق وجد مین آئے

نہین شک اس مین کچھ بھی ہی صلا
عاشقون کے ہی دردِ دل کی دوا

یاخدا یہ جہان مین ہو مقبول
تو مؤلف کا مدعا ہو حصول

فکر تاریخ کی ہوئی جس دم
سوچنے مین لگا اُٹھا کے قلم

کیا بالکف نے تب تو یہ اظہار
فوق لکھدو عجیب باغ وبہار

## قطعہ دیگر طبعزاد فوق بسال عیسوی

ہین گلدستۂ حفیظ مین جمع سب
کلام سخندان نو و کہن
جو مطلوب سال مسیحی ہی فوق
لکھو تم یہ بناکے ریاض سخن ١٨٨٤ء

## ایضاً

منتخب گلدستے مین ہی سب کلام
دیکھ بلبل یہ گل نچھار رہی
از سر از بار خسال عیسوی
فوق لکھدو غیرت گلزار ہی ١٨٨٤

## خاتمۃ الطبع

الحمد للہ والمنۃ کہ اس زمان میمنت اقتران مین مجموعۂ مقبول جہان موسوم بہ **گلدستۂ حفیظ اللہ خان** معروف بہ **اشعار دلپسند** جسمین ہر ایک رنگین طبیعت عاشق مزاج اصحاب کے دل بہلانے کیواسطے نہایت عمدہ عمدہ اور طرح طرح کی مزےدار عشق آمیز گانے والی چٹ پٹی غزلین بھجن ہولی ٹھمری چوماسا بارہ ماسا دادرا دوہا کبت سویا وغیرہ بڑی خوبی اور خوش اسلوبی کیساتھ سرخیل شاعران دوران مولوی **حفیظ اللہ خان** صاحب ساڈوی متخلص بہ حفیظ افسر مدرس مدرسۂ موضع بناپور پرگنہ بنگر تھانہ بگولی ضلع ہردوئی صوبہ اودھ شاگرد رشید جناب منشی شنکر پرشاد صاحب صبح بلگرامی نے بکوشش تمام تالیف و تصنیف فرماکر درج کی ہین بہزاران حسن و خوبی مطبع فیض منبع مشہور نزدیک و دور مسمیٰ بہ **منشی نولکشور** واقع لکھنؤ مین بہ سرپرستی جناب معلی القاب رائے بہادر منشی پراگ نرائن صاحب مالک مطبع موصوف بماہ جولای سنہ ١٩١١ء مطابق ماہ رجب المرجب سنہ ١٣٢٩ھ
بار چہارم طبع ہو کر نقل محفل اور عزیز ہر دل ہوا ❖

| نام کتاب | قیمت |
|---|---|
| دیوان جرار۔ از مرزا حسین۔ | ۳ر۹ پائی |
| دیوان عاشق۔ از پنڈت کنھیالال۔ | ۲ر |
| دیوان ضامن۔ از سید ضامن علی شاہ | ۳ر۳؎ |
| مظہر عشق۔ معروف بہ دیوان قلق مصنفہ خواجہ محمد وزیر صاحب لکھنوی۔ | ۲ر۳؎ |
| دیوان شائستہ یا سنخ یعنی ہم قافیہ ہم بحر بمقابلہ غزلیات ناسخ لکھنوی از منشی ہرچند رائے | ۸ر |
| دیوان حمد ایزدی کلام مفتی غلام سرور لاہوری | ۳ر |
| دیوان چمنستان جوش۔ کلام نواب احمد حسین خان جوش تخلص۔ | ۷ر |
| دیوان بختاور۔ از منشی بختاور سنگھ۔ | ۴ر۶؎ |
| مجمع الاشعار۔ چیدہ چیدہ اُستادوں کا کلام یکجائی اُردو فارسی۔ | ۴ر۶؎ |
| چمن بے نظیر۔ شعراے نامی فارسی و اُردو کلام چیدہ۔ | ۱۱ر۶؎ |
| دیوان گویا۔ کلام فقیر محمد خان بہادر رسالہ دار متخلص بہ گویا کاغذ سفید و حنائی۔ | ۲ر۹؎ |
| ایضاً۔ حسب مراتب بالا۔ | ۲ر۹؎ |
| گلدستہ امانت۔ از مصنف اندر سبھا۔ | |
| دیوان حیرت مصنفہ حکیم حافظ عبد الرحمن خان | ۷ر |

| نام کتاب | قیمت |
|---|---|
| توشۂ آخرت۔ چیدہ قصائد و غزلیات حمد و نعت مصنفہ مولوی سید مظفر علی صاحب | ۸ر |
| دیوان سخن دہلوی۔ جلی قلم نہایت بلیغ و فصیح از فخر الدین حسین متخلص بہ سخن دو قسم کاغذ۔ | |
| (۱) کاغذ سفید گندہ۔ | عہر پ |
| (۲) کاغذ سفید رسمی۔ | ۹ر ب |
| دیوان میکش۔ جلد اول موسوم بہ میخانۂ عشق مولفہ سورج بھان صاحب کاغذ سفید | ۲ر |
| دیوان شہیدی۔ مولفہ مولوی کرامت علی خان متخلص شہیدی۔ | ۳ر۳ پائی |
| دیوان نعتیہ۔ از مولوی احمد علی۔ | ۳ر |
| ترجمہ اُردو۔ شرح قصائد بدر چاچ از مولوی عبد المجید صاحب۔ | ۱۴ر |
| دیوان عیش۔ معروف بہ تمکین معرفت مصنفہ منشی چھوٹن لال صاحب عیش۔ | ۸ر پ |
| دیوان مناقب خیر البشر۔ از منشی منور حسین مظفر پوری۔ | ۲ر۹ پائی |
| بہار سخن جس زمان فرحت افزا نمین ایک جلسہ مشاعرہ کا مطبع ہذا مین ہوا تھا | ۷ر |

| نام کتاب | قیمت |
| --- | --- |
| اُس مین جو جو شاعر تشریف لائے تھے اور اپنی اپنی غزلیں ہم طرح ارشاد فرمائی تھیں یہ اُنکا مجموعہ بطور گلدستہ طبع ہوا تھا - مرغوب و مقبول طبائع ہو گیا - | ۳ر پ |
| ترجمہ شرح قصائد عرفی - مترجمہ مولانا ابو الحسن صاحب مرحوم فرید آبادی - | ۶ر |
| ترجمہ شرح قصائد عرفی - موسوم عجیب و غریب از مولوی عبد المجید خان - | ۳ر ۳ آ |
| دیوان سحر ساحری - حصۂ اول و دوم یکجائی مصنفہ منشی دیبی پرشاد متخلص بہ سحر بدایونی - | ۵ر |
| **قصہ جات نظم** | |
| الف لیلہ منظوم - کی متفرق جلدین حسب ذیل فروخت مین ہین - کامل مجلد - | عـہ ر پ |
| جلد اول از منشی طوطا رام شایان - | ۱۲ر پ |
| ایضاً - جلد دوم از منشی طوطا رام شایان کاغذ سفید - | ۱۰ر پ |
| ایضاً - جلد سوم مترجمہ منشی کاغذ خانی و سفید - | ۱۳ر پ |

| نام کتاب | قیمت |
| --- | --- |
| مجموعۂ قصص - با تصویر شامل پانچ قصص (۱) قصہ سوداگر بچہ (۲) قصہ ماہی گیر (۳) قصہ مجموعہ (۴) قصہ منصور - (۵) قصہ شاہ روم - | ۱ر ۶ پا |
| قصۂ سوداگر بچہ - | ۶ پائی |
| بحر دانش - مطبوعۂ غیر - | ۹ پائی |
| آہ وحشی - ترجمۂ ہنس جواہر از منشی محمد احسن بلگرامی - | ۱ر پ |
| قصہ ماہی گیر - | ۶ پائی |
| ناٹک ہمت عالی - معروف بہ گل بکاؤلی حصۂ اول مؤلفہ مولوی آلہی بخش صاحب | ۲ر |
| قصۂ ماہ رمضان - از عبد اللہ خان | ۳ پائی |
| قصۂ قاضی جونپور حمق و عقل کا امتحان | ۹ پائی |
| قصۂ حجمہ - | ۶ پائی |
| قصۂ شاہ روم - با تصویر - | ۹ پائی |
| قصۂ شیخ منصور - از شیخ احمد متخلص بہ رسا - | ۶ پائی |
| سنگاسن بتیسی - از منشی لکھن لال - | ۱ر |
| گلزار ابراہیم - قصہ ابراہیم ادہم | ۲ر ۳ |
| چشمۂ شیرین - قصۂ شیرین و فرہاد - | ۲ر ۱ |